روحانی مسائل کے قرآنی حل پر منفرد کتاب

# سورۃ کافرون سے مشکلات کا حل

قُلْ

یٰاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ ○ لَآ اَعْبُدُ
مَا تَعْبُدُوْنَ ○ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ
مَآ اَعْبُدُ ○ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ○
وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ○
لَکُمْ دِیْنُکُمْ وَلِیَ دِیْنِ ○

نام کتاب ـــــــ سورۂ کافرون سے مشکلات کا حل
مؤلف ـــــــ اقبال احمد مدنی
ناشر ـــــــ شمع بک ایجنسی
پرنٹر ـــــــ خالد پرنٹر کراچی
سن اشاعت ـــــــ
قیمت ـــــــ -/40 روپے



## وجہ تسمیہ

پہلی ہی آیت کے لفظ اَلْکٰفِرُوْن کو اس سورۃ کا نام قرار دیا گیا ہے۔

تعارف (109) سورۃ الکفرون

نام۔ سورۃ الکفرون۔ الکفرون کے لغوی معنی۔ انکار کرنے والے۔ تعداد رکوع۔ 1۔ منزل۔ 7 پارہ۔ 30۔ ترتیب سورۃ۔ 109۔ نزول سورۃ۔ 18۔ مقام نزول۔ مکہ۔ تعداد آیات۔ 6۔ تعداد کلمات۔ 26۔ تعداد حروف۔ 94۔ تعداد سورۃ کافرون 5447

نقش سورۃ الکفرون یہ ہے۔

| ۱۸۱۷ | ۱۸۱۸ | ۱۸۱۲ |
|---|---|---|
| ۱۸۱۱ | ۱۸۱۶ | ۱۸۲۰ |
| ۱۸۱۹ | ۱۸۱۳ | ۱۸۱۵ |

نقش کی رفتار یہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

مندرجہ بالا نقش آبی چال سے پر کیا گیا ہے۔ اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع دلو ہو ساعت قمر کی ہو دن پیر کا ہو بخور میں کافور جلائیں تعویذ لکھنے کے لئے سفید رنگ کا کاغذ استعمال کریں۔

## فضائل سورۃ الکٰفرون

حدیث شریف میں ہے کہ اس سورۃ کے پڑھنے کا ثواب چوتھائی قرآن کے برابر ہے اور بھی آیا ہے کہ سونے کے وقت اس سورۃ کو پڑھے اور ایک حدیث کا یہ بھی مضمون ہے کہ آدمی اس کے پڑھنے کے سبب شرک سے پاک ہوتا ہے اور یہ بھی وارد ہے کہ دو سورتیں اچھی ہیں جو فجر کی سنتوں میں پڑھی جاتی ہیں وہ سورۃ کافرون اور سورۃ اخلاص ہیں اور تفسیر میں آیا ہے کہ اس سورۃ کو اور سورۃ اخلاص کو مشقق کہتے ہیں۔ جو کوئی ان دونوں کو پڑھے کفر و نفاق سے دور رہے۔ (تفسیر عزیزی)

صحیح احادیث سے ثابت ہے کہ نبی کریم ﷺ دو رکعتوں میں فجر اور مغرب کی سنتوں میں (سورۃ کافرون) اور سورۃ اخلاص پڑھتے تھے۔ اسی طرح آپ ﷺ نے بعض صحابہؓ کو فرمایا کہ رات کو سوتے وقت یہ سورۃ پڑھ کر سوؤ گے تو شرک سے بری



قرار پاؤ گے۔

(مسند احمد، ۵۔ ۴۵۶۔ ترمذی، نمبر ۳۴۰۳۔ ابوداؤد، نمبر ۵۰۵۵، مجمع الزوائد، ۱۰۔۱۲۱)

بعض روایات میں خود آپ ﷺ کا عمل بھی یہ بتایا ہے۔ (ابن کثیر)

(1) الکافرون میں الف لام جنس کے لئے لیکن یہاں بطور خاص صرف ان کافروں سے خطاب ہے جن کی بابت اللہ کو علم تھا کہ ان کا خاتمہ کفر و شرک پر ہوگا۔ کیوں کہ اس سورۃ کے نزول کے بعد کئی مشرک مسلمان ہوئے اور انہوں نے اللہ کی عبادت کی۔

(فتح القدیر)

کتاب ابن کثیر کے حوالے سے حدیث ثابت ہے کہ اس سورۃ کا پڑھنا حضور نبی کریم ﷺ کا عمل بھی تھا اس لیے کوئی بھی اس سورۃ کی تلاوت کرے گا تو اللہ سے اپنی رحمت سے ضرور نوازیں گے لیکن اس کتاب کے موضوع کے حوالے سے اس دنیا میں کوئی اور رہنے والے صرف اس سورہ کو اس لیے پڑھنا چاہتے ہیں جس سے ان کی دنیا داری کا نظام بہتر سے بہتر چل سکے اور یہ زندگی کے ہر میدان میں کامیابی سے ہمکنار ہوں اور اللہ بھی ان سے خوش رہے اس لیے اس کتاب میں اور میری تمام کتب میں صرف سورتوں کے مخفی اسرار کے متعلق بیان کیا گیا ہے تا کہ کوئی بھی اللہ کا بندہ اللہ کی بندگی ہی کرتے ہوئے اپنے دنیاوی مقاصد میں کامیاب ہو اور اسے ثواب و نیکی ملنے کے علاوہ اس کا اپنا کام بھی ہو اس لیے میری تمام کتابوں میں عملیات، ورد، ریاضت اور اس کے علاوہ جو بھی دنیاوی یا دینی کام ہیں ان کی منصوبہ بندی اللہ کے کلام پر کی گئی ہے لیکن اللہ کلام کو پڑھنے کے طریقہ کار اور اس کے ساتھ کرنے والے

اعمال دین کا حصہ نہیں ہوں گے لیکن ان کا عذاب بھی نہیں ہوگا کیوں کہ ان کا اللہ کے
کلام کے ذریعے حل نکالا جارہا ہے۔

## خواص نقوش سورۃ کافرون

ان نقوش کی تعداد (۲۷) ہوگی اور ان کے دنیاوی مختلف امور کی طرح خواص
بھی مختلف ہی ہوں گے اب جو کوئی بھی ان پر عمل اور محنت کرے گا وہ ضرور کامیاب
ہوگا اور اس کا مقصد ضرور حل ہوگا اس لیے کسی بھی کام کو کرنے سے پہلے اپنی نیت سچی
رکھیں اور اللہ پر یقین اور بھروسہ رکھ کر ان نقوش کو جس طرح بنایا جائے اس طرح
استعمال کیجئے اللہ کے حکم سے مقصد ضرور حاصل ہوگا۔

## سورۃ الکافرون کے روحانی نقوش سے کام لینا

کتابوں کے حوالے سے ان چاروں قل شریف پر علیحدہ لکھی گئی کتابوں میں
پڑھنے والے اس نورانی حروف سے بنے نقوش کو کوئی بھی استعمال کرسکتا ہے۔ ان
سب کا علیحدہ علیحدہ طریقہ کار ہے لیکن موضوع وہی رہے گا کیوں کہ محبت، پیار، لڑائی،
جنگ، دوستی، دشمنی اور اس طرح کے کئی اور کام جو اس دنیا میں خاص اہمیت رکھتے ہیں
اور کئی سالوں سے چل رہے ہیں اور اب تک اسی حالت میں ہی ہیں لیکن ان کو کرنے
کے لئے طریقے علیحدہ ہی ہوں گے اس لیے ان چار کتابوں کے حوالے سے ان میں
روحانی نقوش کو ضرور مدنظر رکھا جائے گا کیوں کہ یہ ان چار سورۃ شریف کے مخفی اسرار
میں روحانی نظام سے چلنے والا سلسلہ ہے جس کو ترک کردینے سے روحانیت سے
زیادتی والی بات ہے۔ اس لیے جو بھی ان کتب کا مطالعہ کریں گے وہ ان کو علیحدہ علیحدہ



ضرور پائیں گے لیکن ان کا مقصد ایک ہی رہے گا۔ اب سورۃ الکافرون کے اس
حساب سے نقوش بنیں گے اور ان کا مختلف طریقہ کار سے استعمال کرنا ہوگا اور جو بھی
بتائے گئے طریقہ کے مطابق عمل کرے گا وہ ضرور کامیاب ہوگا۔ انشاء اللہ۔

(۱) قُلْ (۲) يٰٓاَ (۳) يُّهَا (۴) الْكٰفِرُوْنَ (۵) لَآ (۶) اَعْبُدُ
(۷) ما (۸) تَعْبُدُوْنَ (۹) وَلَآ (۱۰) اَنْتُمْ (۱۱) عٰبِدُوْنَ (۱۲)
مَآ (۱۳) اَعْبُدُ (۱۴) وَلَآ (۱۵) اَنَا (۱۶) عَابِدٌ (۱۷) مَّا
(۱۸) عَبَدْتُّمْ (۱۹) وَلَآ (۲۰) اَنْتُمْ (۲۱) عٰبِدُوْنَ (۲۲) مَآ
(۲۳) اَعْبُدُ (۲۴) لَكُمْ (۲۵) دِيْنُكُمْ (۲۶) وَلِيَ (۲۷) دِيْنِ۔

ان نقوش کی کل تعداد (۲۷) ہوگی اور اس کے اندر ان تمام مقاصد کا حل ہوگا
جن کا حاصل ہونا بہت ہی ضروری ہے اور سورۃ الکافرون کے اس عمل روحانی ونقوش
والے عمل سے کوئی بھی اس پر عمل کرکے کامیاب ہوسکے گا اس لئے اس بات کو ضرور یاد
رکھئے کہ یہ قرآنی سورۃ ہے اور اس کو ہمیشہ باوضو حالت میں پڑھیں اور ہر عمل ونقش
میں بھی اپنی پاکیزگی کا خاص خیال رکھیں اگر کوئی مرد ایسا کوئی نہیں کرے گا یا اس کو
ضروری نہیں سمجھے گا تو یاد رکھے کہ وہ کبھی بھی کامیاب نہیں ہوگا کیوں کہ کامیابی حاصل
کرنے کے لئے پاکیزگی کا طریقہ سیکھنا سب سے ضروری ہے۔

## نقوش کو لکھ کر استعمال میں لانے کا طریقہ

اس عمل میں جہاں نقوش کو پہننے کا سوال ہے تو اس کا طریقہ یہ ہوگا کہ ایک
بالکل سفید رنگ کا بڑا سا کاغذ لیں جو اکثر بازار سے (ڈرائنگ پیپر) کی صورت میں
مل جاتا ہے۔ اس ایک ہی صفحے پر ان نقوش کو علیحدہ علیحدہ دنوں کی ترتیب سے چھوٹے

چھوٹے موقع کی مناسبت سے تحریر کریں اور پینے والے نقوش کو اس طرح استعمال
کریں کہ کاغذ کے چھوٹے چھوٹے بیس ٹکڑے بنالیں اور ہر ٹکڑے پر نیا نقش روز لکھ کر
اسے پانی یا دودھ یا جیسے بھی استعمال بتایا جائے استعمال کریں اور نیا نقش لکھنے سے
پہلے اگر گھر میں پودے رکھے ہوں تو اس کاغذ کو ان پودوں میں رکھ دیں یا کسی دریا یا نہر
میں بہا دیں۔ اس ہدایت کو ضرور یاد رکھیں کیوں کہ ہو سکتا ہے کہ بار بار ان باتوں کو نہ
لکھا جائے اس لئے اگر کسی عمل میں لکھا نہ بھی جائے تو اس کو اسی طرح کرنا ہوگا جیسے
اب بتا دیا ہے۔ بتائے ہوئے تمام طریقے کار کو اچھی طرح سے سمجھ کر کوئی بھی عمل
کرے گا اور ان روحانی نقوش سے مدد حاصل کرنے کے لئے ان تمام شرائط کو بجا
لائے گا جس کا یہاں تفصیل سے ذکر کیا جا رہا ہے تو اللہ کے حکم سے ضرور کامیاب ہوگا
اور اگر اپنے ہی بنائے اصولوں پر کوئی عمل کرے گا تو اس کا کیا نتیجہ نکلتا ہے یہ وہ خود ہی
دیکھ لے جو اس طرح کر رہا ہے۔

## سورۃ کافرون کا دم شدہ تیل

اس تیل میں دم کے ذریعے اثر پیدا کرنے کے لئے سب سے پہلے لازم ہے
کہ سورۃ الکافرون کا پرہیز جلالی و جمالی کرتے ہوئے (۴۰) دنوں کے اندر سوا لاکھ کی
تعداد میں پڑھ لے اس میں خواہ وہ سارا دن پڑھائی پڑھے یا ساری رات پڑھائی
پڑھے یہ صاحب عمل پر منحصر ہے کہ وہ کیسے سوا لاکھ کی تعداد کو چالیس دنوں کے اندر
پڑھتا ہے جب تک سورۃ شریف کو اس تعداد میں پڑھا نہیں جائے گا تب تک اس میں
کوئی خاص اثر نہیں پایا جائے گا اور جو کوئی اس کی زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد صرف تین
مرتبہ ہی مقصد کا تصور رکھ کر اسے پڑھے گا تو اثرات اسی وقت اس سورۃ کے ظاہر ہوں



گے لیکن اس عمل سے مناسبت رکھنے کے لئے (۴۰) دنوں تک سوا لاکھ کی تعداد کو پورا
کرنا لازمی اور ضروری ہے۔ پھر اس تیل میں ایک خاص قسم کا اثر اور طاقت پائی جائے
گی اور نیچے درج شدہ تمام کاموں میں اس تیل کو استعمال کرنے والے افراد خود حیران
ہوں گے کہ بڑے سے بڑا کام کتنی جلدی اور زود اثر کیسے ہوتا ہے۔ یہ ایک قسم کا سورۃ
شریف کا چلہ کم اور زکوٰۃ زیادہ ہوگی اور اگر کسی فرد کا اس چلہ کے متعلق کوئی غلط خیال
ہو تو وہ یہ بات ضرور یاد رکھے کہ دوران چلہ یا بعد میں اس احساس کو کبھی بھی محسوس نہ
کرے کہ میں نے چلہ کیا ہے اور مجھ سے کوئی بھی موکل نہیں آ کر ملا یا مخفی اسرار میں سے
مجھے کوئی بھی اسرار معلوم نہیں ہوا اور اس قسم کے خیالات کو اپنے دل میں قطعی کوئی جگہ نہ
دے بلکہ یہ چلہ و عمل صرف دم شدہ تیل کی حد تک سو فیصدی ایک کرنٹ کا اثر رکھتا ہے۔
بس چالیس دنوں تک سورۃ الکافرون کو پڑھے اور دم کے ذریعے اپنا کام کرے اللہ
کے حکم سے زبان میں وہ تاثیر پیدا ہوگی کہ خود بھی حیران ہوگا۔ اگر کوئی اس کی زکوٰۃ ادا
نہ کر سکے تو صرف کتاب میں سے عمل کو دیکھے اور سورۃ کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر اپنا کام
کرے اللہ کے حکم سے کام ضرور پورا ہوگا۔ گیارہ مرتبہ سورۃ شریف کی تعداد کم سے کم
ہے اگر کوئی اثر واقع نہ ہو تو سورۃ کو پڑھنے کی تعداد بڑھا دے اللہ ضرور کامیابی دے
گا۔ انشاء اللہ۔

## بیماریوں اور آفات کے لئے

اگر کسی پر بھی غیر افراد نے جادو یا سفلی علم کے ذریعے اس کی زندگی کو جہنم بنا دیا
ہو اور اصل بات بھی سمجھ میں نہ آ رہی ہو تو کچھ مقدار میں پاک روئی پر تھوڑا سا تیل
سرسوں کا لگا کر اس پر عطر لگائے اور دونوں کو آپس میں ملائے پھر اس پر روزانہ (۱۰۰)

کی تعداد میں سورۃ الکافرون کو پڑھ کر اتنے دنوں تک دم کرے جب تک تیل اس روئی
میں خشک نہ ہو جائے جب تیل روئی میں خشک ہو جائے تو اس پر تازہ عطر لگا کر کسی
چاندی کی چھوٹی سی ڈبیا میں محفوظ کر کے گلے میں باندھے اللہ کے حکم سے وہ فرد تمام
قسم کے وبائی اور اندرونی امراض سے محفوظ رہے گا۔ اس عمل کے بعد کسی بھی قسم کے
علاج کی ضرورت باقی نہیں رہے گی کیوں کہ اس روحانی عمل کی بدولت جسمانی و
روحانی تکالیف کی اصلاح ہوتی ہے اور کوئی بھی مریض کلام الٰہی سے فیض حاصل کر
جاتا ہے۔

## جن سے نجات کے لئے

اگر کسی گھر میں جنات کا قبضہ ہو گیا اور کئی روحانی علاج سے بھی اس کا حل نہ نکلتا
ہو تو ایک عدد بکرے کا صدقہ دے اس کا سارا خون اپنے پاس رکھے اور گوشت کو
غریبوں میں تقسیم کر دے پھر اس خون میں چنبیلی کا تیل ملا کر اس پر سورۃ الکافرون کو بعد
نماز مغرب (۱۰۱۰) کی تعداد میں پڑھ کر دم کرے اور سائل کو ہدایت کرے کہ اس تیل
کو اپنے گھر میں ہر کمرے میں روئی کی مدد سے تھوڑا تھوڑا کونوں میں اس طرح لگائے
کہ نظر نہ آئے اس عمل سے گھر کا حصار ہو گا پھر اسی تیل میں روئی کی جتنی بھی بتیاں بن
سکیں ان کو اس میں بھگو کر چراغ میں ڈال کر ان کو قبلہ رخ جلائے اللہ کے حکم سے
جنات اس گھر میں نہیں رہ سکیں گے اور اپنا کیا ہوا قبضہ یہاں سے چھوڑ دیں گے۔ اگر
قبضہ نہیں چھوڑیں گے تو جل جائیں گے۔ پھر کتاب میں سے کوئی نقش اسی مقصد کا
زعفران سے لکھ کر اسے اپنے گھر میں قبلہ رخ لگائیں وہاں کوئی بھی مخلوق نہیں رہے گی
اس عمل کو اکیس سے چالیس دنوں تک کیا جا سکتا ہے۔



## مفرور کی واپسی کے لئے

اس عمل کو اس طریقے سے کرے کہ اگر کوئی بچہ پڑھائی سے بھاگتا ہو یا ویسے ہی
گھر نہ رہتا ہو تو سرسوں کے پاؤ تیل میں گڑ کا تیل ملائے اور صاحب عمل فرد سورۃ
الکافرون کو (۴۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور سائل کو ہدایت کرے کہ اس تیل کی مالش
اس بچے کے سر پر کرے اگر مالش کرنے سے شفاء نہ ملے تو روئی پر اس تیل کو لگا کر
ایک ایک قطرہ اس بچے کے کانوں میں ڈالے اور مالش والا عمل بھی جاری رکھے اللہ
کے حکم سے کامیاب ہو گا اگر کوئی بڑا گھر سے بھاگ جائے اور اس کی خیر و عافیت کی
کسی بھی طریقے سے معلوم نہ ہو رہی ہو تو سرسوں کے تیل میں ایک چڑا ذبح کر کے
اس کا خون ملائے اور اس میں روئی کی بتیاں بنا کر اپنے مقصد کا مکمل تصور رکھ کر ان
بتیوں کو چراغ میں جلائے اور عمل کرنے والا بھی چراغ کو جلا کر سورۃ الکافرون کو مسلسل
پڑھتا رہے اللہ کے حکم سے مفرور جہاں بھی ہو گا اس سے ایک قدم بھی آگے نہیں جا
سکے گا اور گھبرا کر واپس ضرور آئے گا اگر کوئی چور چوری کر کے بھاگ جائے اور کسی بھی
صورت اس کا سراغ نہ ملتا ہو تو پاؤ سرسوں کے تیل میں گلہری کا خون ملائے اور اس پر
سورۃ الکافرون کو (۵۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے پھر اس میں روئی کی بتیاں بھگو کر اپنے
مقصد کا مکمل تصور رکھے اور انہیں چراغ میں جلائے اللہ کے حکم سے چور جہاں بھی ہو گا
وہیں کسی مصیبت میں گرفتار ہو گا اور جب تک اس مال کو واپس نہیں کرے گا اسے کسی
بھی طور سکون نہیں ملے گا اس لیے اس عمل کو کرنے والا فرد اگر پہلے سے کسی کو مطلع کر
دے تو ہو سکتا ہے کہ اس عمل کے ڈر و خوف سے کوئی ان کا اپنا چوری کا سامان اسی جگہ
رکھ دے جہاں سے اس نے چرایا ہے کیوں کہ بعد ازاں اس عمل کے وہ ظاہر ہو کر

رہے گا جو یقیناً چور ہوگا اس لئے اس عمل کو کرنے سے پہلے سب کو آگاہ ضرور کریں ورنہ ہوسکتا ہے کہ آپ کا کوئی اپنا ہی اس چوری میں ملوث ہو پھر اس عمل کا توڑ بہت مشکل سے ہوگا۔

## میاں بیوی میں محبت کے لئے

اگر میاں و بیوی آپس میں صلح سے نہ رہتے ہوں اور ان کی حرکات سے گھر کے دوسرے افراد بہت تنگ آ چکے ہوں تو پاؤ سرسوں کے تیل پر بعد نماز عصر سورۃ الکافرون کو (۱۰۰) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور آخر میں دونوں میاں بیوی کا نام اس طرح کے فلاں بن فلاں علی الحب فلاں اور سورۃ کو پھر شروع سے پڑھے تیل میں زیادتی پیدا کرنے کے لئے اس میں دوسرا نیا تیل نہ ملائے بس اتنے تیل پر دم کرے جتنا استعمال کے بعد ختم ہو جائے اس تیل کو ختم نہ ہونے تک روزانہ بعد نماز عصر دم کر کے رکھ لیا کرے اور دونوں میاں بیوی اس تیل کی سر پر مالش کیا کریں۔ اللہ کے حکم سے ان میں ایسی کوئی بھی وجہ پیدا نہیں ہوگی جو لڑائی و غصہ کا سبب بنے۔ اگر اس عمل کا اثر نہ ہو تو اسی تیل کو کسی مزار پر خود چراغ میں ڈال کر اس کو بوقت عصر جلائے اور سات دنوں تک اس کو وہاں جا کر روشن کرے اور نتیجہ خود دیکھ لے۔

## دشمنی کے لئے

اگر بغض و عداوت جائز ہو اور اس کی کامیابی کا مطلب کفر کی ہار سے ہو تو کالے تلوں کے تیل میں کالے بکرے کا خون کچھ مقدار میں ملا کر اس پر سورۃ الکافرون کو اس فرد کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور روئی لے کر اس کو کبوتر کے خون میں تر



کرے اور اس دم شدہ تیل میں ان بتیوں کو جلائے اگر یہ عمل جائز ہوگا تو اس جلالی عمل کی بدولت وہ فرد دن بدن نئی سے نئی اذیتوں میں گرفتار ہوگا۔ یہ عمل کرنے سے پہلے اچھی طرح سوچ سمجھ لیں کیوں کہ اس طرح کے اعمال کرنے سے اللہ کی ذات ناراض ہوتی ہے۔ یہ عمل سات دنوں کا ہے اس لئے سات بتیاں تیار کی جائیں اور مقصد کا تصور باندھ کر اس پر عمل کیا جائے۔

## حاکم کی زبان بندی کے لئے

اس عمل پر کامیاب ہونے کے لئے دو مرغوں کو ذبح کرنا ہوگا ایک بالکل سفید اور ایک بالکل کالا سیاہ صاحب عمل فرد اس عمل کو کرنے سے پہلے اس بات کی تصدیق کرے کہ یہ عمل کرنا جائز ہے یا ناجائز اگر کوئی اپنے بھلے کے لئے اس عمل کو کروا رہا ہوگا تو صاحب عمل اس کو کرنے کا ارادہ کرے ورنہ یہ عمل ناجائز ہونے کی صورت میں اس صاحب کا پورا اثر ہی تباہ برباد کردے گا جس کو اتنی محنت سے حاصل کیا گیا ہوگا۔ اب جس افسر کی زبان بند کرنی ہو جو بولتے وقت کسی بھی بھلے مانس انسان کا دل توڑتی ہو تو کچھ مقدار میں قند سیاہ کا تیل لے کر پہلے سفید مرغ کو ذبح کر کے اس کا سارا خون اس تیل میں ملائے یعنی خون آخری قطرہ تک اس میں ملا دے تو اس کے اندر روئی کی بتیاں بنا کر اس میں ڈالے اور دیکھے کہ اس نے کتنا خون جذب کیا ہے پھر دوسری بتی بنائے اسی ترتیب سے اتنی بتیاں بنائے جو اس خون کو جذب کرنے کے لئے کافی ہوں بعد اس عمل کے تلوں کے تیل میں کالے مرغ کو ذبح کر کے اس کا خون پہلے بتائے گئے طریقے کے مطابق نچوڑ کر اس میں ملائے اور دونوں مرغوں کا گوشت غریبوں میں تقسیم کردے پھر اس تیل و خون میں بتیاں تر کر کے ایک ہی وقت میں بیٹھ کر بعد نماز

ظہر صاحب عمل افسر کے نام کے اعداد اور سائل کے نام کے اعداد کو آپس میں ملا کر سورۃ الکافرون کو پڑھے اور ان پر دم کرے پھر ان بتیوں کو تعویذ کی طرح بند کر کے سائل کو ہدایت کرے کہ جو سفید مرغ کے خون سے بتیاں بنائی ہیں ان کو کیلوں کی مدد سے پیپل کے درخت میں زور زور سے ٹھونکے اور ہر بتی ٹھونکنے سے پہلے اپنی نیت و مقصد کا مکمل لحاظ رکھے اور کالے مرغ کے خون سے تیار بتیوں کو اسی درخت کی جڑ میں دفن کرے اور مقصد کا دھیان رکھے اس جلالی عمل کی بدولت اللہ کے حکم سے وہ افسر کبھی بھی اپنی زبان کو اس فرد کے حق میں ناجائز استعمال نہیں کرے گا اس طرح اگر کسی کی بھی جائز طور پر زبان بند کرنی ہو تو اسی عمل کو کرے اور نام دشمن اور سائل ان دونوں کے نام کے اعداد حاصل کر کے اس تعداد کے مطابق سورۃ الکافرون کو پڑھ کر دم کرے اور دونوں مرغوں والا عمل کرے ہر حال میں کامیاب ہوگا۔ اس عمل کو کبھی ناجائز ہرگز مت کرے ورنہ فائدے کی بجائے الٹا نقصان ہوگا۔

## دشمن کے شر سے بچنے کے لئے

اگر کوئی دین کا دشمن اپنی باتوں سے کسی مسلمان صفت انسان کا دل دکھاتا ہو اور وہ بے بس ہو چکا ہو تو صاحب عمل البغض کو سرسوں کے پاؤ تیل پر (۵۱) مرتبہ سورۃ الکافرون کو پڑھ کر دم کرے اور جب بھی ایک مرتبہ سورۃ شریف پڑھ لے تو آخر میں اس طرح کہے فلاں بن فلاں علی البغض والعداوت فلاں بن فلاں یہاں دشمنوں کا نام لے کر اپنے مقصد کا مکمل تصور رکھے پھر اس کو ہدایت کرے کہ اس تیل کو کسی چراغ میں جلائے اور جہاں وہ دشمن رہتا ہو یا تو اس دھوئیں کو ان کے گھر کی طرف حرکت دے اور سورۃ الکافرون کو پڑھ کر ساتھ ہی ساتھ خود دم کر کے ان کو تصور میں پھونک مار دیا



کرے اللہ کے حکم سے ان دشمنوں کی آپس میں جنگ ہوگی۔ اس عمل کو بھی کسی کی خاطر ناجائز عمل میں نہ لائے ورنہ گناہ کا سارا عذاب کرنے والے کے سر ہوگا۔

## جسمانی درد کے لئے

اگر کسی کے بھی جسم میں ایسے درد رہتے ہوں یا دن بدن درد بڑھتے ہی جا رہے ہوں اور ڈاکٹروں کی سمجھ سے یہ بات بالاتر ہو جائے تو صاحب عمل فرد سورۃ الکافرون کو (۱۲۱) کی تعداد میں بعد نماز عشاء پاؤ سرسوں کے تیل پر دم کر کے دے اور مریض کو ہدایت کرے کہ کسی ایک مخصوص وقت روزانہ جہاں درد رہتا ہو وہاں اس تیل کی مالش کرے اور مالش کرنے کا طریقہ بھی اس طرح ہو کہ مالش کرتے کرتے تیل جسم کے مسام کے ذریعے اندر چلا جائے اللہ کے حکم سے دوبارہ کبھی بھی درد نہیں ہوگا۔ اس کے ساتھ پرہیز ہر چھوٹے و بڑے گوشت کا رکھے اور اگر کسی کو چوٹ سے ایسا زخم بن جائے جو دن بدن پھیلتا ہی جائے اور کسی بھی دوا سے آرام نہ ملتا ہو تو اسی تیل کو اوپر مذکورہ طریقے کے مطابق استعمال کرے اور اس زخم پر اسی طریقے سے مالش کرے زخم وہیں پر ٹھہر جائے گا اور اسی وقت سے شفاء اپنا اثر دکھانا شروع کرے گی۔ اگر کسی کے منہ یا جسم پر کالے دھبے پڑ گئے ہوں تو بھی اسی تیل کی مالش کی جائے اللہ کے حکم سے چہرہ صاف ہو جائے گا۔ اسی طرح اس تیل کو کسی بھی جلنے کے نشانات والی جگہ پر مالش کریں تو اس کے نشان ختم ہو جائیں گے۔

## مرگی کے لئے

اگر کسی کو بھی روحانی علاج سے مرگی کے مرض سے نجات نہ ملتی ہو تو صاحب عمل

سورۃ الکافرون کو کالے تلوں کے تیل پر بعد نماز عصر اگر بتیاں سلگا کر (۱۱۰) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور سفید مرغ کو تازہ ہی ذبح کروا کر اس کا خون حاصل کرے اور پاک روئی کی چھوٹی چھوٹی باریک بتیاں بنائے اور ان بتیوں کو اس خون میں تر کرے تاکہ روئی سارا خون جذب کر لے بعد خشک ہونے کے مریض کو ہدایت کرے کہ روزانہ بعد نماز مغرب اس تیل کو چراغ میں ڈال کر ایک بتی اس میں ڈالے اور اس کے سامنے بیٹھ کر اس کو جلتا ہوا دیکھے اور خود سورۃ الکافرون پڑھے اگر چہ اس کی طبیعت اس عمل سے خراب ہوگی اور مریض ایسا محسوس کرے گا جیسے اس کی جان نکل رہی ہو لیکن ایسا حقیقت میں نہیں ہوگا بلکہ اس کا مرض اندر سے نکل رہا ہوگا جس کا مطلب اس کو شفاء دینے سے ہے اور علاج کو تا عمر کامیاب بنانے کے لئے یہ تھوڑی سی تکلیف برداشت کرنی ہوگی اس طرح اس عمل کو گیارہ دنوں تک کرے اللہ کے حکم سے ان گیارہ دنوں کے اندر اندر مریض کامل صحت پائے گا۔

## درد سر و درد شقیقہ کے لئے

اگر کسی کو سر میں درد رہنے کے علاوہ سر سے متعلق کوئی بھی عارضہ لاحق ہو گیا ہو تو اس کے ہمیشہ کے حل کے لئے پاؤ تیل سرسوں کا لا کر صاحب عمل اس پر سورۃ الکافرون کو اتنی تعداد کے مطابق پڑھے جتنے اس مریض کے نام کے اعداد ہیں پھر اس تیل کو گاہے بگاہے روئی پر لگا کر اپنی کنپٹیوں پر اس طریقے سے مالش کرے کہ تیل مسام کے ذریعے اندر داخل ہو اللہ کے حکم سے سر درد کے علاوہ درد شقیقہ کا بھی خاتمہ ہوگا اور سر سے متعلق جو بھی امراض ہوں گے ان کا خاتمہ ہوگا اور کتاب میں سے کوئی اس مقصد کا نقش لے کر اس کو بھی لکھ کر بوقت ضرورت ان کو اپنی کنپٹیوں پر پھیرے ان دردوں کا مکمل خاتمہ ہوگا۔



## قوت حافظہ کے لئے

اگر کوئی بچہ یا بڑا پڑھائی میں کمزور ہو یا اس کا پڑھنے میں دل نہ لگے یا کوئی ایسی وجہ بن گئی ہو جس سے جو بھی پڑھے وہ بھول جائے یا کوئی ذہن کو تیز کرنے اور اس کی ترقی کرنا چاہے تو ان تمام مقاصد کے حصول کے لئے صاحب عمل فرد زیتون کا ایک بند ڈبہ منگوائے اور اس کا ڈھکن اتار کر اس پر بعد نماز فجر اگر بتیاں سلگا کر اس پر سورۃ الکافرون کو (۴۱) کی تعداد سے پڑھے اور جو بھی اس کیفیت میں مبتلا ہو اس کو ہدایت کرے یعنی جو ذہن کی ترقی چاہتا ہو اور جس کو پڑھنے میں کوئی عارضہ لاحق ہو گیا ہو تو اسے سر پر مالش کرنے کے ساتھ اسی تیل کو روئی پر لگا کر اپنے کانوں میں بھی رکھے اور رات کو روزانہ تیل کے ختم ہونے تک اسی عمل کو کرے اور صبح اٹھ کر نہائے پھر اسی طرح اس عمل کو کیا جائے اللہ کے حکم سے جو بھی پڑھائی کے جس عارضے میں مبتلا ہوگا وہ اس پاک کلام و عمل کے ذریعے اس پر فتح پائے گا اور اس کا ذہن کشادہ ہوگا۔ اس عمل کو کرنے کے ساتھ نماز کی خاص طور پر پابندی کرے اور قرآن مجید کی تلاوت بھی کرے۔

## نیند آنے کے لئے

اگر کسی فرد کی کسی نے سفلی علم یا جادو سے خواب بندی کر دی ہو اور زیر عمل فرد رات کو سو نہ سکے یا اسے نیند نہ آئے تو تیل پر سورۃ الکافرون کو (۲۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور مریض کو ہدایت کرے کہ روزانہ اس تیل کی سر پر مالش کیا کرے اللہ کے حکم سے اگر کسی نے خواب بندی بھی کی ہوگی تو اس کے اثرات باطل ہوں گے اور مریض اپنے جسم میں سکون اور اطمینان محسوس کرے گا اور بھرپور سونے والی نیند سوئے گا۔ انشاء اللہ۔

## زنا سے نجات کے لئے

اگر کوئی خدانخواستہ اس مرض میں ایسا پھنس گیا ہو کہ ذلیل بھی ہوتا ہو اور اپنی عادت کو بھی ترک نہ کرتا ہو اور کسی کی بھی بات نہ سنے تو اگر یہ عادت کسی مرد میں پائی جائے تو ایک سفید مرغ اس فرد کے نام کو لے کر اس کو ذبح کریں اور اس کا سارا خون سرسوں کے تیل میں ڈال کر اس کو آپس میں اچھی طرح ملائیں پھر اس پر صاحب عمل فرد سورۃ الکافرون کو بوقت عصر سے پڑھنا شروع کرے اور پڑھنے کی تعداد (۱۱۰) رکھے بعد دم کرنے کے سائل کو ہدایت کرے کہ اس تیل کو اس فرد کے سر پر لگا کر اس کے سر کی مالش کرے اللہ کے حکم سے اس جلالی عمل کی بدولت وہ شخص زنا ترک کرے گا اگر ترک نہیں کرے گا تو زنا کرنے پر قادر ہی نہیں رہے گا۔ اس کے لئے چاہے وہ کتنی ہی مردانگی حاصل کرنے والی ادویات کو استعمال کرے سب کچھ اس عمل کے آگے اس مقصد کی خاطر بیکار ہے اس کا صرف ایک ہی توڑ ہے اور وہ ہے اس فرد کی سچے دل سے توبہ استغفار جب تک وہ اللہ کے حضور توبہ تائب نہیں کرے گا تب تک وہ نامرد بن کر ہی جئے گا۔ اگر آئندہ کے لئے اس قباحت سے محفوظ رہنے کے لئے اللہ سے وعدہ کرے کہ میں ایسا کام ہرگز نہیں کروں گا اگر یہ حرکات کسی خاتون میں پائی جائیں اور لاکھ نصیحتوں کے باوجود بھی وہ باز نہ آئے تو اس کا عمل ایک سفید مرغی کو ذبح کرے اور اس کا خون تلوں کے تیل میں ملائے اور اس تیل کی مالش اس کے سر پر کرے وہ خاتون بھی اگر ناجائز زنا کو ترک نہیں کرے گی تو کربناک اذیتوں میں مبتلا ہوگی۔ اس عمل کو کرنے والے دوسرے افراد مالش کرتے ہوئے سورۃ الکافرون کا ورد کرتے رہیں اور مالش کرتے کرتے سر پر پھونکیں بھی مارتے رہیں اللہ کے حکم سے یہ مقصد ضرور پورا ہوگا۔



## شوہر کی اصلاح کے لئے

اگر کسی شریف عورت کا خاوند غیر جگہ منہ مارتا ہو اور کسی بھی طرح سے اپنے گھر میں رہنے والے اصولوں کی تمیز بھول گیا ہو اور اپنے بچوں کو مارنے کے علاوہ اپنی شریک حیات کو بھی ناجائز مارتا ہو تو ایسے ظالم شوہر کی اصلاح اور اسے سیدھے راستہ پر لانے کے لئے صاحب عمل بعد نماز فجر زیتون کے تیل پر سورۃ الکافرون کو اس کے خاوند کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور اسے ہدایت کرے کہ اس تیل سے حلوایا کوئی ایسی میٹھی چیز پکائے جس کو اس کا خاوند شوق سے کھاتا ہو اور اس کو کھانے میں اس کو کوئی شک پیدا نہ ہو یا اپنے خاوند کو کھلائے اللہ کے حکم سے اگر خاوند اس دم شدہ تیل سے تیار حلوے کا ایک لقمہ بھی نگل گیا تو ساری زندگی تک خاوند اپنی ہر طرح کی بدچلنی کو ترک کرے گا اور اس کا بند دماغ اس پاک کلام اور عمل کے ذریعے روشن ہوگا لیکن ہر عمل میں نام سائل مع والدہ تصور باندھ کر ضرور لیا کرے اس سے عمل میں دوہرا اثر پیدا ہوتا ہے۔ اس عمل سے اگر کسی کا خاوند ناجائز گھر میں جھگڑا کرتا ہو مار پیٹ کرتا ہو زبان درازی کرتا ہو کسی نشے میں مبتلا ہو تو اسی عمل کو کیا جائے اور اثر نہ ہونے کی صورت میں اسی عمل کو زیادہ دنوں پر ترتیب دے اور جب تک مدعا حاصل نہ ہو تب تک اس عمل کو ترک نہ کرے اللہ کے حکم سے اسی عمل کے ذریعے وہ نتائج برآمد ہوں گے جو ایک طلسم یا جادو کا اثر رکھتے ہیں۔

## حفاظت حمل کے لئے

اگر کسی خاتون کو حمل نہ ٹھہرتا ہو تو صاحب عمل فرد زیتون کے تیل پر سورۃ

الکافرون کو اس خاتون کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور اسے ہدایت کرے کہ
اس تیل میں سے روزانہ تیل کے ختم ہونے تک صبح نہار منہ ایک چمچہ پیا کرے اور اس کو
روئی کی مدد سے اپنی ناف کے مقام پر اندر لگادے اور اس کے اوپر چپکنے والی ٹیپ کی
مدد سے لگا رہنے دے اسے کم از کم ایک دن تک لگا رہنے دے پھر اگلے دن نئی روئی
استعمال کرے ان عمل والے دنوں میں اپنے خاوند سے ہم بستری نہیں کرنی ہوگی۔
سات دنوں تک اس عمل کو کر کے ہم بستری کرے اسی طرح عمل کے دنوں کو پورا
کرے اللہ کے حکم سے اس عمل کے متعلقہ دنوں سے پہلے حمل ٹھہرے گا۔

## بچے کو دودھ کی رغبت کے لئے

اگر کسی خاتون یا کسی عزیز نے بچے پر کسی قسم کا کچھ جادو ٹونہ کروایا ہو اور بچہ اس
اثر سے دودھ نہ پیئے تو کچھ مقدار زیتون کے تیل پر سورۃ الکافرون کو (۲۱) مرتبہ پڑھ
کر دم کرے اور ہدایت کرے کہ اس تیل کو بہت تھوڑی مقدار میں روئی پر لگا کر بچے
کے دونوں کانوں میں اس روئی کو رکھے اللہ کے حکم سے بچہ دودھ کی طلب کرے گا
اور خوب سیر ہو کر اپنی ماں کا دودھ پیئے گا اور اس عمل کی بدولت اس میں جو بد اثرات
ہوں گے وہ بحکم الٰہی باطل ہوں گے جس سے پریشانی آتی ہے۔

## اسم اعظم کے خواص

سورۃ کافرون کے بارے میں بہت سی روایات کے مطابق اس میں اسم اعظم ہے۔
سورۃ کافرون کو بکثرت پڑھنے والے کی عمر میں اللہ تعالیٰ درازی اور خیر و برکت عطا فرماتا
ہے۔ ہر نماز کے بعد کثرت سے ذکر کرنے سے بگڑے ہوئے کام سنور جاتے ہیں۔



## فوائد حاصل کرنے کے لئے

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کے دل میں سرور کائنات ﷺ کی شدید محبت پیدا ہو جائے
تو وہ یہ عمل کرے۔ ہر روز نماز مغرب کے بعد دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھ لینے کا
معمول بنالے کہ پہلی رکعت سورۃ فاتحہ (۱) کے بعد اکیس بار سورۃ کافرون پڑھے۔
دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد بیس مرتبہ سورۃ کافرون پڑھے۔ سلام کے بعد اس
کا ثواب نبی کریم ﷺ کی خدمت اقدس میں تحفۃً ہدیۃً پیش کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ
اس کے دل میں حضور سرور کائنات ﷺ کی محبت شدید پیدا ہو جائے گی۔

## حاضرات کے لئے

اس عمل کو بہت کاموں میں استعمال کیا جاسکتا ہے اور یہ ایک بہت بڑا حساب
بھی ہے اس عمل کو کرنے کے لئے جو فرد پہلے سے بتائے گئے طریقہ کے مطابق چلہ کر
چکا ہو تو اپنا مخصوص سرسوں کا تیل رکھے اور اس پر روزانہ (۱۰۰۰) کی تعداد میں سورۃ
کافرون کو پڑھے اور اپنے پاس رکھے پھر بوقت ضرورت اگر کسی کی چوری ہوگئی ہو تو
کسی بارہ سال کے لڑکی یا لڑکے کو اپنے پاس باوضو حالت میں بٹھائے اور اس کے سر
پر اس تیل کو لگائے اور ہاتھ کے تمام ناخنوں پر بھی تیل کو لگائے اور اس پر سورۃ
الکافرون کو پڑھنا شروع کرے آہستہ آہستہ بچہ پر حاضرات کھلے گی اور چوری کرنے
والے کا حلیہ اور چوری کا سامان چھپانے والی جگہ سب کچھ دکھایا جائے گا اس طرح جو
بھی کام ہو کسی بچے کو بٹھا کر اس پر اسی عمل کو دہرائے اس پر حاضرات کھلے گی اور مختلف
کاموں کے حساب سے مختلف طریقے کار سے بتایا جائے گا اور اس کے ذریعے جو بھی

بتایا دکھایا جائے اس پر عمل کرے اللہ کامیابی دے گا۔ اگر اسی حاضرات کو کوئی فرد پکا کر پختہ کرلے تو پھر کسی بچے کی ضرورت نہیں رہے گی کسی بھی بڑے مرد عورت کو خود سامنے بٹھا کر اسی پر اسی عمل کو کرے اس پر حاضرات کھلے گی اور ان تمام باتوں سے واقفیت دلوائی جائے گی جو مخفی ہیں۔ پھر اس میں عمر کی کوئی بھی حیثیت نہیں رہتی جب تک ورد کو صحیح پکایا جائے۔

## روحانی ترقی کے لئے

جو بھی نماز جمعہ کے بعد ۱۰ مرتبہ سورۃ کافرون کا ورد کرے گا تو وہ اللہ کی بارگاہ میں مقرب ہوگا۔

## روحانی ترقی کے لئے

ہر نماز کے بعد باقاعدگی سے اکتالیس مرتبہ سورۃ کافرون پڑھنے سے اللہ تعالیٰ کی معرفت حاصل ہوتی ہے اور کشف کی دولت ہاتھ آتی ہے۔

## روحانی ترقی کے لئے

ہر روز نماز عشاء کے بعد ۱۱ مرتبہ سورۃ کافرون پڑھے تو سینہ نور سے منور ہوجائے۔

## مردے کو خواب میں دیکھنے کے لئے

اگر کسی کا کوئی عزیز یا رشتہ دار مر چکا ہو اور اسے دیکھنا ہو کہ کس حال میں ہے تو



اس مردے کا کامل تصور رکھ کر نماز عشاء پڑھے اور پھر چار رکعت پڑھے اور ہر رکعت میں بعد سورۃ فاتحہ سورۃ الکافرون شریف کو سات مرتبہ پڑھے اسی ترتیب سے چار رکعت پڑھ کر پاک بستر پر سوتے ہوئے ان الفاظ کو دہراتا ہوا سو جائے اللہ کے حکم سے اس مردے کو خواب میں دیکھے گا اور اس کے ساتھ جو بھی سلوک ہوتا ہوگا وہ بھی اسے دکھایا جاوے گا اگر ایک دن پڑھنے سے کوئی وضاحت نہ ہو تو اسے اتنے دنوں تک کرے جب تک مقصد حل نہ ہوجائے۔ سوتے وقت پڑھنے والے کلمات (اللھم رد علی فلان بن فلان) مردے کا نام معہ والدہ ضرور لے اور مقصد کا مکمل تصور ضرور رکھے۔ اگر اسی استخارے کو کوئی پکا کر لے تو کسی بھی کام کی خاطر معلوم کرنے اور کوئی بھی حقیقت دیکھنے کے لئے اسی طرح اس استخارے کو کرے۔ اگر استخارے میں کوئی خلاف توقع کام ہوجائے مثلاً اگر کوئی دہشت ناک آوازیں سنے یا کوئی خوفناک شکل کو دیکھے تو ڈرے نا۔

## قبولیت دعا کے لئے

سورۃ کافرون کو بکثرت باوضو حالت میں پڑھنے والا مستجاب الدعوات ہوجاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کی ہر جائز مراد کو قبولیت کا شرف بخشتا ہے اور اسے اپنے خصوصی انعامات سے نوازتا ہے۔

## قبولیت دعا کے لئے

اگر کوئی نماز فجر کے بعد ہر روز ۱۱ مرتبہ سورۃ کافرون پڑھنا اپنا معمول بنالے تو وہ جو بھی جائز دعا اللہ تعالیٰ مانگے گا وہ قبولیت کا شرف حاصل کرلے گی۔

## قبولیت دعا کے لئے

اگر کوئی بھی جمعرات کے دن نماز چاشت کے بعد 50 بار سورۃ کافرون کو پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ کے حضور جو بھی دعا مانگے اللہ تعالیٰ اسے قبول و منظور فرمائے گا۔

## قبولیت توبہ کے لئے

انسان سچے دل سے توبہ کرے تو اللہ تعالیٰ انسان کے تمام پچھلے گناہ معاف فرما دیتا ہے۔ اگر کسی کو یہ احساس ہو کہ اس کے گناہ بہت زیادہ ہیں اور وہ توبہ کرنا چاہے تو اسے چاہئے کہ ہر نماز کے بعد ایک سورۃ الکافرون شریف پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے گناہوں کی معافی مانگے، اللہ تعالیٰ بخشنے والا غفور الرحیم ہے۔

## آخرت میں آسانی کے لئے

۵ مرتبہ روزانہ سورۃ کافرون کی تلاوت کرے تو اس کا انجام بخیر ہو مرتے وقت باایمان جائے سکرات و قبر و پل صراط کی منزلیں آسان ہوں۔

## پردہ پوشی کے لئے

اس سورۃ کافرون کے ذاکر کی اللہ تعالیٰ ہر طرح سے پردہ پوشی فرماتا ہے اور اس سے درگزر فرماتا ہے اسے نیکی اور بھلائی کے کاموں کی توفیق عطا فرماتا ہے۔



## قبولیت توبہ کے لئے

اگر کوئی صدق دل سے توبہ کی طلب رکھتا ہے تو اسے چاہئے کہ ہر نماز کے بعد اول و آخر تین بار درود شریف پڑھے درمیان میں ۱۱ مرتبہ سورۃ کافرون پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے اور توبہ کرے۔ اللہ تعالیٰ بہت جلد دعا کو قبول فرمائے گا۔

## تسخیر خلق کے لئے

سورۃ کافرون کے ورد کو اپنا معمول بنا لینے سے یہ خواص ظاہر ہوتے ہیں کہ ذاکر کی نظر جس طرف بھی اٹھ جائے گی وہ اس کی تعظیم کے لئے مؤدب ہو جائے گا اور اس کے ساتھ حسن سلوک سے پیش آئے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

ضروریات زندگی کے لئے نماز فجر کے بعد ۳ مرتبہ اس سورۃ کا ورد کرے۔ اگر اسے نماز عشاء کے بعد ۷ مرتبہ پڑھے تو خلق خدا عزت کرے گی۔

## تسخیر خلق کے لئے

سورۃ کافرون کا ورد کرنے والا شخص مخلوق اللہ کی نظروں میں عزت و تکریم پاتا ہے۔ شرف شمس میں انگشتری پر کندہ کروا کر پہننے سے لوگ تعظیم کرتے ہیں۔ خیر و برکت حاصل ہوتی ہے۔ غربت، افلاس، تنگی دور ہو جاتی ہے۔

## تسخیر خلق کے لئے

سورۃ کافرون کا بکثرت ذکر کرنے والا چشم خلائق میں عزیز و محترم ہوتا ہے۔

مشکلات اس کے راستے میں کبھی حائل نہیں ہوتیں۔

## تسخیر حاکم کے لئے

اگر کسی کا حاکم یا افسر سخت مزاج ہو اور بعض اوقات صحیح باتوں پر بھی عمل نہ کرتا ہو تو اس کی تسخیر اور اپنی جائز بات منوانے کے لئے کسی طریقے سے اس کا پہنا ہوا کپڑا ڈھونڈے اگر یہ کپڑا نہ ملے تو کسی طریقہ سے اس کے سر کا بال حاصل کرے یا اس کی کوئی بھی استعمال شدہ چیز پر سورۃ الکافرون کو پڑھ کر دم کرے اور اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اسے بند کرنے سے پہلے اس افسر یا حاکم کا تصور باندھ کر سورہ الکافرون کو (۴۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور ان دونوں اشیاء کو بند کر کے اپنے گلے میں پہن لے اور نقش کے نیچے اس افسر یا حاکم کا نام بھی مع والدہ لکھا جائے اور جو بھی کام اس افسر سے ہے اس کا بھی مختصر سا جائزہ اس نقش کے پیچھے لکھے افسر اس فرد کے سامنے مغلوب ہوگا اور اس کی جو بھی جائز بات ہوگی وہ اس کو کرنے کی ہامی بھرے گا اور آئندہ کے لئے بھی اس فرد سے اچھا سلوک کرے گا۔

## عزت و مرتبہ کے لئے

اگر کافرون کو چاندی پر کندہ کرا کے انگشتری میں رکھ کر پہنے دشمن پر غلبہ و تفوق حاصل ہو پیش حکام سلاطین معزز ہو، اسرار اخراجات عالم سے مامون رہے۔ اسرار عزت سے آراستہ ہو۔

## عزت و مرتبہ کے لئے

اگر کوئی شہرت و مرتبہ اور ناموری کا خواہش مند ہے تو وہ سورۃ کافرون کی



کثرت سے تلاوت کرے اللہ تعالیٰ معاشرے میں بلند مقام عطا فرمائے گا۔

## عزت و مرتبہ کے لئے

اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں مرتبہ حاصل کرنے کے لئے ہر روز بلا ناغہ نماز ظہر کے بعد سورۃ کافرون کو پڑھنا مطلوبہ مقصد میں کامیابی عطا فرماتا ہے۔

## عزت و مرتبہ کے لئے

اونچے مرتبے تک پہنچنے کے لئے اس سورۃ مبارک کا ورد کرنا راستے کی تمام رکاوٹوں کو دور کر کے دلی مراد کو پورا کرنے کا سبب بنتا ہے۔

## عزت و مرتبہ کے لئے

اگر کسی کو اپنی عزت اور زیادہ کروانے کا شوق ہو یا کوئی کسی کی عزت نہ کرتا ہو اور اسے اس بات کی کمی محسوس ہوتی ہو کہ اس کی ہر کوئی عزت کرے تو اس نقش کو زعفران سے طلوع آفتاب کے وقت اس پر سندور لگا کر اور سبز کپڑے میں لپیٹ کر اگر مرد ہو تو اپنے سیدھے بازو پر باندھے اور اگر کوئی خاتون ہو تو اپنے الٹے بازو پر باندھے اللہ کے حکم سے اس کو دیکھنے والا اس کی دل و جان عزت کرے گا اور اس نقش کو روزانہ رات کو سونے سے پہلے اپنے سیدھے بازو پر باندھے اور صبح اٹھ کر پہننے سے پہلے اس پر تازہ خوشبو لگا کر اسے الٹے بازو باندھے روزانہ اس نقش کو دونوں بازوؤں پر بدلتا رہے اور تازہ خوشبو لگاتا رہے۔

## ہر کھیل میں کامیابی کے لئے

اگر کوئی کسی کھیل میں ہر مرتبہ جیتنا پسند کرے اور یہ چاہے کہ اس کی کبھی بھی ہار نہ ہو تو کسی سفید مرغ کا خون لا کر اس پر سورۃ الکافرون کو اپنے مقصد و نیت کا تصور باندھ کر اپنے نام کی تعداد کے مطابق پڑھے اور اسی خون سے کسی سفید کاغذ پر اسی سورۃ کو لکھے اور اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے تو اللہ کے حکم سے اس کو کھیل کے کسی بھی میدان میں ہار نہیں ہو گی۔ انشاء اللہ۔

## ہر کھیل میں کامیابی کے لئے

اگر کوئی بھی کوئی کھیل کھیلتا ہو اور اسے اس میں کامیاب ہونے کے لئے کافی محنت کرنی پڑ رہی ہو تو اس کھیل کو آسان بنانے اور اس پر فتح حاصل کرنے کے لئے اس نقش کو صبح سورج نکلنے کے ایک گھنٹہ بعد سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے اللہ کے حکم سے کسی بھی میدان میں نہیں ہارے گا۔ اگر پھر بھی کوئی مسئلہ حل نہ ہو تو اس نقش کو روزانہ اکیس مرتبہ کچی پینسل سے لکھے اور ان تمام نقوش پر عطر لگائے اور آٹے میں گولیاں بنا کر مچھلیوں کو ڈالے اس عمل کو سات دنوں تک کرے اللہ کے حکم سے وہ کبھی نہیں ہارے گا۔

## ہر کھیل میں کامیابی کے لئے

دشمن کے مقابلے میں فتح حاصل کرنے کے لئے یا کھیل کے میدان میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے یہ عمل کریں۔ نماز فجر کے بعد نہایت توجہ سے گیارہ مرتبہ سورۃ



کافرون کو پڑھیں اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اس کے بعد دعا مانگے۔ دعا مانگتے ہوئے اپنے مقصد کا تصور ذہن میں رکھے انشاء اللہ تعالیٰ جس بھی مقصد کے لئے عمل کیا ہو گا وہ پورا ہو گا۔

## ہر کام کو سیکھنے کے لئے

اگر کسی نے ایسا علم کروایا ہو جس کی بدولت کوئی بھی ہر وقت بے کار رہتا ہو اور اسے کہیں بھی کام نہ ملے اور اس کا دل کام کرنے کو نہ کرے یا کام کرتا ہو اور کام اس کی سمجھ میں نہ آتا ہو تو ان تمام امراض سے شفاء اور زندگی میں کامیاب ہونے کے لئے اس نقش کو زعفران سے لکھ کر ایک عدد کو اپنے گھر میں فریم کروا کر لٹکائے اور جب تک کام نہ ملے اسے ہوا میں لٹکا رہنے دیں اگر کوئی کام مل جائے تو اس نقش کو اتار کر اپنے سیدھے بازو پر باندھے اور اس فریم کو وہیں پر لگا رہنے دے اللہ کے حکم سے اچھا روزگار ملے گا اور جو کام سمجھ میں نہ آ رہا ہو گا وہ بھی سمجھ میں آئے گا اور اس سے متعلق جتنی بھی رکاوٹیں اور سختیاں ہوں وہ دور ہوں گی۔

## حاجت روائی کے لئے

ہر قسم کے امتحان یا کسی جائز مقصد میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے ہر نماز کے بعد تین مرتبہ چالیس دنوں تک سورۃ کوثر پڑھنے سے مطلوبہ مقصد حل ہو جاتا ہے۔

## حاجت روائی کے لئے

اگر کوئی دنیاوی معاملات میں کامیابی حاصل کرنا چاہتا ہو تو اس نقش کو سبز ریشمی

کپڑے پر کالی سیاہی سے لکھ کر اگر مرد ہو تو اپنے سیدھے بازو پر باندھے اور اگر خاتون ہو تو اپنے الٹے بازو پر باندھے اور اس کو دن میں ہر فرض نماز کے بعد سورۃ الکافرون کو (۴۱) مرتبہ پڑھ کر دم کیا کرے اور اس پر گاہے بگاہے عطر وغیرہ بھی لگاتے رہیں اللہ کے حکم سے اس عمل کو کرنے والا کبھی بھی دنیا کے میدان میں نہیں ہارے گا۔ اس کو ہرانے والے خود مغلوب ہوں گے اور اس عمل کو کرنے والے کی ہر طرح سے دنیا کے میدان میں فتح یابی اور ترقی ہوگی۔

گوشئہ خلوت یا گوشہ مسجد میں نصف شب میں دو رکعت نماز ادا کرے اور حضوری قلب کے ساتھ سورۃ کافرون ۱۱ بار کھڑے ہو کر پڑھے جو حاجت ہو پوری ہو اور اگر چالیس دن تک اسی طرح پڑھے تو علم باطن وظاہر حاصل ہو اور مخلوق مسخر ہو۔

## حاجت روائی کے لئے

اگر کوئی خاص دل سے توبہ کرنے کے بعد سورۃ کافرون کا ورد بکثرت کرے اور پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے تو اللہ تعالیٰ اس کی ہر جائز مراد کو پورا فرما دے گا۔

## حاجت روائی کے لئے

اگر کسی جائز حاجت کے پورا ہونے میں مشکلات حائل ہوں تو کرنے کے لئے ترک حیوانات جلالی و جمالی کی پابندی کرے۔ چاند کے مہینے کی پہلی جمعرات کو نماز مغرب کی ادائیگی کے بعد اول وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے، درمیان میں ایک مرتبہ سورۃ کافرون پڑھے، اگلے دن مغرب کی نماز کے بعد پھر اس طرح پڑھے ہر روز ایک مرتبہ سورۃ کافرون بڑھا کر پڑھتا رہے حتیٰ کہ چالیس دن ہو جائیں تو چالیس بار



سورۃ کافرون کی پڑھائی ہو جائے گی اس کے بعد اگلے روز انتالیس بار پڑھے اس طرح ہر روز ایک بار کم کرتا جائے جس دن ایک بار پر آجائے پھر اس کی ہمیشگی اختیار کر لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایک چلہ کے اندر جائز حاجت ضرور پوری ہو جائے گی۔

## مشکل کشائی کے لئے

سورۃ کافرون کے کثرت سے ورد کرنے سے رنج وغم دور ہو جاتے ہیں۔ مال و دولت میں برکت پیدا ہوتی ہے۔

تین سو بار پڑھنے سے اللہ تعالیٰ گناہوں سے معافی عطا فرماتا ہے۔

## مشکل کشائی کے لئے

اگر کوئی بہت زیادہ غم زدہ ہو کسی دکھ یا تکلیف کے باعث دل کی حالت ٹھیک نہ ہوتی ہو اور ہر وقت وہ بے چینی اور غم کی کیفیت چھائی رہتی ہو تو یہ عمل کرے ہر روز نماز عشاء کے بعد پانچ مرتبہ سورۃ کافرون پڑھے اور پھر سجدہ میں سر رکھ کر ایک سو مرتبہ یہ کہے۔

**یا اللہ یا رحمن یا حی یا قیوم**

سات یوم تک بلا ناغہ اسی طرح کرے بفضل باری تعالیٰ قلبی سکون عطا ہوگا اللہ تعالیٰ دل سے غم کا بوجھ دور فرما دے گا اور غم کی کیفیت جاتی رہے گی۔

## مشکل کشائی کے لئے

کسی بھی مشکل کام کی ابتدا کرتے وقت سورۃ کافرون پڑھیں تو وہ کام بخیر

انجام پذیر ہوگا۔انشاءاللہ تعالیٰ۔

## مشکل کشائی کے لئے

سات جمعہ تک مسلسل ہر روز نماز فجر کے بعد سورۃ کافرون سات بار پڑھیں تو ہر دکھ تکلیف کا خاتمہ ہو جائے گا۔

## مشکل کشائی کے لئے

کوئی بھی مہم درکار ہو تو ۱۰۱ بار سورۃ کافرون کا ورد کرے۔

## مشکل کشائی کے لئے

دکھ درد سے نجات کے لئے اکتیس مرتبہ سورۃ کافرون پڑھے۔اگر کسی مصیبت میں مبتلا ہو تو ۱۰۱ بار پڑھے۔

## مشکل کشائی کے لئے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس کی قسمت کھل جائے اس کی بدقسمتی دور ہو جائے اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس پر خصوصی نوازش فرمائے تو وہ یہ عمل کرے ہر روز نماز عشاء کے بعد سورۃ کافرون اور یہ آیت مبارکہ

**وذرنی والمکذبین اولی النعمة و مهلهم قلیلا .**

(سورۃ مزمل ۷۳، آیت ۱۱)

ایک سو مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے چالیس یوم کے اندر اندر انشاءاللہ



اس کا مقدر کھل جائے گا۔

## مشکل کشائی کے لئے

سورۃ کافرون کو کثرت سے پڑھنے والا ہر قسم کے عذاب و مصیبت اور ظلم و نقصان سے بچا رہتا ہے۔کوئی اس کو گزند پہنچانے کی جرأت نہیں کرتا۔اللہ تعالیٰ اس پر اپنی خاص نظر کرم عنایت فرماتا ہے۔

## مشکل کشائی کے لئے

اس سورۃ کو جو بھی ردفکر کی نیت سے ہر فرض نماز کے بعد پڑھے تو اللہ کے حکم اور اس کی رحمت سے تمام شر پہنچانے والے جنات اور انسان کسی بھی صورت انسان کو ورغلا نہیں سکیں گے اور نہ ہی کسی معصوم پر حکومت کر سکیں گے اس سورۃ کو پڑھنے والا اللہ کا محبوب بن جاتا ہے اور شیطان اس کے پڑھنے والوں سے دور رہتا ہے۔

## مشکل کشائی کے لئے

اگر کوئی فرد اپنی ہی کوتاہیوں سے دن بدن دنیا میں ذلیل ہوتا ہو اور اس کے اپنے بیگانے بن گئے ہوں تو وہ اس نقوش کو ایک ہی وقت مقررہ پر زعفران سے لکھے اور روزانہ ایک نقش کو آٹے میں بند کر کے گولیاں بنا کر ایک ایک کر کے مچھلیوں کو ڈال دے تاکہ مچھلیاں اس کو کھالیں اور خود ہر فرض نماز کے بعد سورۃ الکافرون کو اپنے نام کی تعداد کے مطابق پڑھے اللہ کرم فرمائے گا۔اگر ہو سکے تو ان نقوش کو زعفران سے لکھ کر ایک بڑے سے کاغذ پر اپنے بازو یا گلے میں باندھے تو بھی اس کی اس پریشانی کا حل

نکل آئے گا یا کوئی اس کا ایسا وسیلہ بن جائے گا جو اس کے لئے بہت ہی فائدہ مند ثابت ہوسکتا ہے اس لئے ایسے تمام افراد اس عمل کو کر کے آزمائیں کامیاب ہوں گے۔ انشاءاللہ۔

## مشکل کشائی کے لئے

اگر کوئی فرد اپنی زبان کے ہاتھوں بہت پریشان ہو اور اپنی گندی زبان کو ترک کرنا چاہے تو نماز کو شروع کرے اور ہر نماز کو مسجد میں پڑھے پھر ہر فرض نماز کے بعد سورۃ الکافرون کو آنکھیں بند کر کے پڑھے اور اس کی تعداد (۱۰۰) مرتبہ پڑھے بعد پڑھنے کے اس کو اپنے دل کے مقام پر دم کرے اللہ کے حکم سے اس کی فحش گوئی بند ہوگی اور اگر یہ گندی زبان استعمال کرنے کی کوشش بھی کرے گا تو اس کی زبان سے صرف اچھے کلمات ہی نکلیں گے۔ اب کوئی بھی اس عمل کو کرے اور اس کی آزمائش خود کر کے دیکھ لے۔

## مشکل کشائی کے لئے

اگر کوئی بھی اس طرح سورۃ الکافرون اور درود کو آپس میں پڑھنے کا معمول بنالے تو اللہ کے سوا وہ دنیا میں کسی بھی چیز کا محتاج نہیں ہوگا اور جس شے کی اس دنیا میں طلب کرے گا اسے چند روز میں ملے گی اگر اسی کو کوئی چالیس دنوں تک روزانہ پرہیز جمالی وجلالی کر کے ان دنوں میں سوالاکھ کی تعداد کو پورا کرلے تو اللہ کے حکم سے اس کو جو بھی کوسوں دور سے ملنے آئے گا یہ اس کا سارا حال خود ہی جان لے گا اگر کسی فرد کو دیکھے گا تو اس کی ہیبت ودہشت سے وہ اپنا فکر ختم کرنے پر مجبور ہوگا اور



بالآخر مسلمان ہوگا انشاءاللہ اگر کسی خاتون کو پانی پر دم کر کے دے گا تو اسی مہینے وہ حاملہ ہوگی اگر کسی سحرزدہ کو ایک پھونک مارے گا تو اس کا سحر اسی وقت کافور ہوگا غرض کہ یہ اتنی بڑی اور متبرک شے ہے کہ اس کو تفصیل سے بیان کرنے کے لئے ایک علیحدہ کتاب کی ضرورت ہے اور عقلمند کے لئے اشارہ ہی کافی ہوتا ہے اس لئے اگر کوئی چلہ کرنے کے علاوہ بھی اس کو اپنے کسی بھی مقصد کی خاطر پڑھے تو دنیاوی تمام امور میں کامیاب ہوگا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ رَّسُوْلُ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ.

یہاں درج نقوش سورۃ الکافرون کے ہیں اگر کسی فرد کا کوئی نیک کام ہو یا کسی کو جنات یا سحر کا مرض ہو تو ان نقوش میں سے کسی کو بھی زعفران سے لکھ کر دھو کر پلائے اور اپنے گلے میں باندھے اور ان کا کام ہر طرح کی حب اور بغض وحسد عامل ان سے ہر کام لینا جانتا ہے اور عام آدمی بھی اس لئے اگر ان نقوش میں سے کسی کو زعفران کے ساتھ لکھ کر اپنے گھر میں فریم کروا کر لگا یا جائے تو اللہ کے حکم سے اس کے گھر میں بہت برکت ہوگی اور ان نقوش کو لگانے کے علاوہ کسی بھی مرض یا جادو کو باطل کرنے کے لئے زعفران سے لکھ کر استعمال کریں اللہ اپنا فضل فرمائے گا۔

## مشکل کشائی کے لئے

اس ختم کو کسی بھی مقصد کی خاطر کیا جاسکتا ہے خاص طور پر یہ کسی قیدی کے لئے بہت بہتر رہتا ہے اس کے لئے اس کا تعلق کسی کی جان بچانے یا جان سے مار دینے سے ہوسکتا ہے کیوں کہ اس کا فیصلہ عدالت میں ہونا ہوتا ہے اس کے علاوہ کوئی بھی اپنے ناممکن مقصد کی خاطر اس سورۃ الکافرون کا ختم دلوائے اور اپنی ناممکن کوشش کو ممکن

خود بنا کے دیکھ لے اس لئے اگر کوئی بے گناہ شخص گرفتار ہو گیا ہو اور اس کی واپسی کا کوئی بھی راستہ نہ ملتا ہو تو اپنے گھر میں سورۃ الکافرون کا ختم اس طریقے سے دلوائے اللہ کے حکم سے بے گناہ شخص رہا ہو گا۔ اس عمل کو کرنے والا اگر امیر شخص ہو تو وہ خوبصورت انداز میں میٹھے چاولوں کا زردہ اس نیت سے پکوائے اور بازار سے اچھی قسم کے بادام لائے اور ہر بادام پر سورۃ الکافرون کو ایک مرتبہ پڑھے افراد کی کوئی قید نہیں ہے۔ اگر ایک آدمی ہو گا تو اس کو کافی مشکل پیش آئے گی اور اگر کچھ حضرات مل کر اس کو پڑھ لیں تو چند دنوں میں یہ ختم ہو جائے گا سورۃ الکافرون کو سوا لاکھ کی تعداد میں پڑھا جائے گا دنوں کی بھی کوئی قید نہیں ہے۔ بس ہر بادام پر سورۃ الکافرون کو ایک مرتبہ پڑھیں اور سوا لاکھ کی تعداد کو پورا کر کے اسے ختم کریں اور اپنے مقصد کی دعا کریں جو دیگ چاولوں کی پکائی ہو گی وہ غریبوں اور مسکینوں میں بانٹ دے اور باداموں کو آپس میں پیس کر اس کا آٹا بنا کر اس کی ساری گولیاں بنا کر دریا میں ایسی جگہ ڈالے جہاں مچھلیاں ہوں یا کوئی ایسا تالاب ڈھونڈے جہاں مچھلیاں ضرور ہوں اللہ کے حکم سے قیدی شخص بہت جلد اور چند دنوں میں رہا ہو گا اور اگر کوئی شخص غریب ہو اور وہ اتنا صدقہ نہ دے سکے تو اپنی حیثیت کو دیکھتے ہوئے اللہ کی راہ میں کچھ ضرور بانٹے اور سورۃ شریف کو اسی ترتیب سے باداموں پر پڑھ کر مچھلیوں کو ڈالے مقصد حل ہو گا۔ اس کے علاوہ اگر کوئی بہت بڑا کام ہو اور کسی بھی طریقے سے حل نہ ہوتا ہو تو اللہ کے نام پر ضرور کچھ بانٹ کر سورۃ الکافرون کو سوا لاکھ کی تعداد میں پڑھے اللہ کے فضل سے اس طریقے کو اپنانے والا اپنے مقصد میں ضرور کامیاب ہو گا۔ اس عمل مبارک سے وہ کام بھی ہو جائے گا جو ہمیشہ کے لئے ناممکن بن گیا ہو۔ اس لئے مقصد اور وقت کے لحاظ سے سوا لاکھ کی تعداد کو پورا ضرور کرے حسب توفیق اللہ کے نام پر بھی کچھ ضرور



بانٹے یہ بھی اس عمل کا ایک حصہ ہے۔ اس تمام عمل میں باوضو رہنے کی کوشش کریں تو اس عمل کو چار چاند لگا دے گا۔

## ادائیگی قرض کے لئے

قرض کی ادائیگی کے لئے ہر روز نماز فجر یا نماز عشاء کے بعد تین مرتبہ سورۃ کافرون پڑھے، اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد قرض کی ادائیگی کا سبب پیدا ہو جائے گا۔

## ادائیگی قرض کے لئے

اگر اس سورۃ کو کوئی اس نیت سے کسی صاحب کرامت ولی اللہ کے مزار پر اس کے سرہانے کھڑا ہو کر سو مرتبہ پڑھے تو اس کی ادائیگی قرض کے سو قسم کے وسائل بنیں گے اور اس کا قرض کسی نہ کسی طریقے سے اتر جائے گا اور بعد قرض کی ادائیگی کے اگر کوئی اسی عمل پر ثابت قدم رہے تو اس کے دین و دنیا کے کام بھی خود بخود بنتے چلے جائیں گے اور اس کو اس ترتیب سے ورد کرنے والا اس دنیا میں کبھی بھی کسی کا محتاج نہیں ہو گا۔

## مقدمہ میں کامیابی کے لئے

جائز انصاف کے حصول کے لئے اور مقدمہ میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے فجر کی نماز کے بعد گیارہ سو مرتبہ یَا وَلِیُّ پڑھیں اور پھر تاریخ پر جائیں۔ تاریخ پر عدالت کی طرف جاتے ہوئے دل میں سورۃ کافرون کا ورد کرتے رہیں اور منصف

کے سامنے پیش ہونے پر بھی دل میں کوثر کا وظیفہ جاری رکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ انصاف کے حصول میں کامیابی ہوگی اور فیصلہ حسب منشاء ہوگا۔ پڑھتے رہنے سے منصف کی طرف سے بے انصافی اور غلط فیصلہ دیئے جانے کا خدشہ بھی جاتا رہے گا۔

## مقدمہ میں کامیابی کے لئے

مقدمات میں انصاف کے جلد اور فوری حصول کے لئے اس سورۃ کوثر کو بکثرت پڑھنا انتہائی کارگر ہے۔

## قید سے رہائی کے لئے

اگر کسی کو ناحق قید کیا گیا ہو تو وہ قید میں ہی ہر نماز کے بعد اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر ایک مرتبہ سورۃ کافرون کا ورد کرے اس کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی رہائی کے اسباب پیدا ہو جائیں گے۔

## قید سے رہائی کے لئے

سورۃ کافرون کا کثرت سے ورد کرنے والا ناحق قید سے جلد رہائی پاتا ہے۔

## قید سے رہائی کے لئے

اگر کسی دشمن نے اپنی کسی شرپسند چال سے کسی کو بے گناہ اور ناجائز طور پر قید کروا دیا ہو اور اس کے باہر آنے والے تمام راستوں کو بذریعہ سفارش اس پر بند کروا دیئے ہوں تو اس نقش کو لکھنے سے پہلے سب سے پہلے اللہ کے نام کا ختم ضرور



دلوائے۔ پھر اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اس کے اندر پانچ دانے الائچیوں کے سورۃ کو پڑھ کر دم کرے اور پڑھنے کی تعداد اس قیدی کے نام کے اعداد کے مطابق ہو اور تعویذ کی طرح بند کر کے اس قیدی کو دے تاکہ وہ اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے اللہ کے فضل سے اگر بے گناہ ہوگا تو چند دنوں کے اندر رہا ہو جائے گا۔ اگر اس کے درمیان کوئی دوسرا اس کی مخالفت کرے گا تو اللہ کے حکم سے خود اس سزا میں قید ہو جائے گا جس نے اس کو بے گناہ قید کروایا ہوگا لیکن قیدی کے لئے لازم ہے کہ اس سورۃ کو مسلسل پڑھے اور اللہ سے اپنے مقصد کی دعا کرے اللہ کرم فرمائے گا۔

## مفرور کی واپسی

بعض اوقات کچھ بچے ہی گھر سے بھاگ جاتے ہیں۔ اگر خدانخواستہ کسی کے ساتھ ایسا واقعہ آ جائے تو وہ رات کے وقت نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد ایک کوٹھری کے اندر تنہا باوضو حالت میں بیٹھے اور سات بار سورۃ کافرون پڑھے۔ جب ایک بار سورۃ کافرون پڑھ لے تو پاس رکھے ہوئے پانی کے پیالے میں اپنے دائیں ہاتھ کی پانچوں انگلیاں تر کر کے مکان کے چاروں جانب چھینٹے مارے۔ چھینٹے اس طرح مارے کہ پہلے مشرق پھر جنوب پھر مغرب اور پھر شمال کی طرف اور اس کے ساتھ ہی تین بار یہ صدا لگائے کہ یا اللہ فلاں بھاگے ہوئے کو واپس لا۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل سے بھاگا ہوا بہت جلد خود بخود واپس آ جائے گا۔

## گمشدہ کی واپسی کے لئے

گمشدہ چیز اور اغوا شدہ انسان کو واپس لانے کے لئے باوضو ہو کر دو رکعت نماز

حاجت پڑھیں۔ بعد سلام ایک سو گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ پھر سجدہ میں سر رکھ کر ایک سو بارہ مرتبہ سورۃ کافرون کا ورد کریں۔ آخر میں پھر دعا مانگنے سے پہلے ۱۱۱ مرتبہ درود پاک کی تسبیح پڑھیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ گمشدہ یا اغوا شدہ کی بازیابی کے لئے لاثانی عمل ہے۔ چند ہی دنوں میں مطلوبہ مقصد حاصل ہو جائے گا۔

## گمشدہ کی واپسی کے لئے

اگر کسی کا کوئی عزیز یا رشتہ دار ملک سے باہر یا اپنے ہی ملک میں گم ہو گیا ہو اور کسی بھی طریقے سے اس سے رابطہ نہ ہوتا ہو تو سورۃ الکافرون کو کالی سیاہی سے لکھ کر اس پر عطر لگا کر اسے کسی بزرگ یا شہید کے مزار پر باندھے اور خود ہر فرض نماز کے بعد سورۃ کو اس فرد کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے جس کے لئے اس عمل کو کیا جا رہا ہے اللہ کے حکم سے چند دنوں کے اندر واپس آئے گا۔

## گمشدہ کی واپسی کے لئے

اگر کوئی بھی کسی ایسے ویران مقام پر کھو گیا ہو جہاں پر اسے کوئی راستہ نہ مل رہا ہو تو اسے چاہئے کہ وہ فجر کی نماز پڑھ کر گیارہ مرتبہ سورۃ کافرون کا ورد کرے تو اس کی مشکل آسان ہو جائے گی اور پردہ غیب سے اس کی مدد کا سامان پیدا ہو جائے گا۔

## حفاظت جان و مال کے لئے

سورۃ کافرون کو بکثرت پڑھنے والا جانی و مالی نقصان سے محفوظ رہتا ہے۔ کسی بھی قسم کی آفت و مصیبت میں اسے گزند نہیں پہنچتی۔



## حفاظت سفر کے لئے

اگر کوئی بھی کسی خطرناک نوکری پر مقرر ہو تو وہ ۲ مرتبہ سورۃ کافرون پڑھ کر اپنے کام پر جایا کرے انشاءاللہ بخیریت واپس آئے گا۔

## چوری سے حفاظت کے لئے

اگر اس نقش کو کوئی بھی زعفران سے خرچ کرنے والے نوٹ پر کالی سیاہی سے لکھے اور اسے اپنے مال خانہ میں رکھے تو اس کی برکت سے کوئی بھی چور اس کا مال نہیں چرا سکے گا اور اگر کوئی اسے اپنے کاروباری مقام پر فریم کروا کر لگائے تو بھی اس کی دکان چوری چکاری سے ہمیشہ محفوظ رہے گی۔ اسے اگر کوئی حصول برکت کے لئے زعفران سے سرخ ریشمی کپڑے پر لکھ کر اپنے غلہ میں رکھے تو بھی غلہ مال سے خالی نہیں رہے گا۔ اس مقصد کے لئے نقش کو خرچ کرنے والے نوٹ پر کالی سیاہی سے ہی لکھنا ہو گا اللہ کے حکم سے اس عمل کی بدولت کوئی چور اس مال کو چرا نہیں سکے گا اور جس جگہ اس نقش کو لگایا جائے وہاں پر رزق کی کمی نہیں ہو گی اور روزگار خوب چلے گا۔

## چوری سے حفاظت کے لئے

اگر کسی کے ہاں چوری چکاری بہت زیادہ ہوتی ہو تو سبز ریشمی کپڑے پر سورۃ الکافرون کو زعفران سے لکھ کر اسے اس جگہ رکھے جہاں مال رکھا ہو چور کبھی بھی اس مقام سے کوئی چیز نہیں چرا سکے گا۔ اگر اسی طریقے پر عمل کرتے ہوئے اسے دکان میں فریم کروا کر لگا دے تو رزق و مال میں زیادتی ہو گی اور اس کی دکان بھی چوری سے

محفوظ رہے گی اسی طرح سورۃ کے عمل کو اپنے گھر میں بھی فریم کروا کر لگانا یہی خاصیت رکھتا ہے۔ اگر اس کو اپنے بازو یا گلے میں باندھ لے تو بھی اس کو سفر میں کوئی ڈاکو یا چور نقصان نہیں پہنچا سکے گا یہ مکمل طور پر حفاظت کا عمل ہے جو کئی مرتبہ استعمال کرنے پر صحیح ثابت ہوا ہے۔

## چور کی اصلاح کے لئے

اگر کسی کے گھر میں کوئی ایسا فرد بھی ہو جو گھر کی چیزیں چراتا ہو اور ان کو باہر فروخت کرتا ہو تو اس کی اس بری عادت کو ختم کرنے کے لئے سورۃ الکافرون کو چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھے اور اسے گلاب کے عرق سے دھو کر اس کو پلائے جو چوری کرتا ہو اس عمل کو سات دنوں تک کرے اللہ کے حکم سے یہ گھر کی کبھی کوئی چیز نہیں چرائے گا اور اس عادت کو ذاتی طور پر بھی برا سمجھے گا۔

## تسخیر حاکم کے لئے

حاکم کے سامنے جاتے ہوئے سات بار سورہ الکافرون کو پڑھے تو حاکم مہربان ہوگا۔ اگر مظلوم ہے تو وہ عزت کرے گا۔

## تسخیر حاکم کے لئے

جو کوئی حاکم کے سامنے جانے سے ڈرتا ہو خوفزدہ ہو کہ کہیں حاکم اس پر ناراض نہ ہو جائے تو وہ حاکم کے سامنے جانے سے قبل یہ عمل کرے۔ باوضو حالت میں تین مرتبہ سورۃ کافرون اس طرح پڑھے کہ اول و آخر سات مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اس



کے بعد حاکم کے سامنے جائے تو بفضل باری تعالیٰ حاکم مہربانی سے پیش آئے گا۔

## دوستوں میں محبت کے لئے

بعض اوقات دو بہترین دوستوں میں بھی رنجش پیدا ہو جاتی ہے اور آپس میں بول چال تک بند ہو جاتی ہے۔ اگر کوئی یہ چاہتا ہو کہ ان دونوں کے مابین پھر سے دوستی کا رشتہ بحال ہو جائے تو اسے چاہئے کہ وہ بادام کی گریاں لے کر اس پر باوضو حالت میں سات مرتبہ سورۃ کافرون پڑھ کر دم کرے اور دونوں کو کھلا دے۔ اللہ کے فضل و کرم سے دونوں میں پھر سے ایسی دوستی پیدا ہو جائے گی کہ مثالی ہو گی۔

## گھر والوں میں محبت کے لئے

گھر کے افراد آپس میں لڑتے جھگڑتے ہوں تو انہیں ۳۱ بار سورۃ کافرون پڑھ کر شربت پر دم کر کے پلائے تو آپس میں بہت زیادہ محبت پیدا ہو گی۔

## گھر والوں میں محبت کے لئے

گھر کے چاروں کونوں میں پانی پر سورۃ کافرون کر کے چھڑکے تو برکت ہو گی۔ باہمی محبت ہو گی اور گھر کے افراد ایک دوسرے کا احترام کریں گے۔

## گھر والوں میں محبت کے لئے

آپس میں محبت پیدا کرنے کے لئے نماز فجر کے بعد تیس بار سورۃ کافرون پڑھے اور نمک کے اوپر دم کرے اس میں تھوڑا سا نمک کھانے میں ملا کر دے اور باقی

نمک کسی مرتبان میں ڈال کر چولہے کے پاس رکھ دے۔اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے
ایسی محبت پیدا ہوگی کہ ایک لمحے کے لئے بھی جدائی برداشت نہیں ہو سکے گی۔

## محبوب کی محبت کے لئے

اگر کسی کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنی ہوتو طالب کو چاہئے کہ وہ گندم کے
اکتالیس دانے لے کر ہر ایک دانے پر باوضو حالت میں ایک ایک بار سورۃ کافرون
پڑھے اور اول وآخر تین تین مرتبہ درود شریف بھی پڑھے۔اس کے بعد مطلوب کے
جسم کا بغیر دھلا ہوا کپڑا لے کر یہ پڑھے ہوئے گندم کے دانے اس میں باندھ کر اپنے
مکان کے کسی ایسے کونے میں جہاں پر اندھیرا رہتا ہو، زمین میں دفن کر دے اس طرح
مطلوب کے دل میں اس کے لئے بے انتہا محبت پیدا ہو جائے گی۔

## محبوب کی محبت کے لئے

اگر کوئی حب میں زیادتی پیدا کرنے کے لئے اس نقش کو زعفران سے لکھ کر
صندل کے شربت میں گھول کر ان کو پلائے جن میں حب پیدا کرنی ہے تو اللہ کے حکم
سے اس نقش کی بدولت ان میں ایسی حب پیدا ہوگی کہ دیکھنے والا رشک کرے گا۔اگر
یہ عمل نہ ہو سکے تو اس نقش کو پان کے پتے پر لکھے اور اس میں پان کا مواد ڈال کر چاہنے
والے کو کھلا دے حب پیدا ہوگی۔

## میاں بیوی میں محبت کے لئے

اگر کسی کی بیوی نافرمان ہو تو اس کے لئے ۷ بار سورۃ کافرون پڑھ کر کسی چیز پر



دم کر کے اسے کھلا دے۔بیوی اللہ تعالیٰ کے حکم سے فرمانبردار ہو جائے گی۔

## میاں بیوی میں محبت کے لئے

اگر میاں بیوی آپس میں بہت لڑتے جھگڑتے ہوں اور ان کی کسی بھی طرح
اصلاح نہ ہوتی ہوتی ہوتو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر گلاب کے عرق میں ڈالے
جب اچھی طرح اس عرق میں نقش کا زعفران گھل جائے تو جہاں پر دونوں سوتے ہیں
وہاں اس پانی کے چند قطرے اس طرح چھینکے کہ بستر (گیلا) معلوم نہ ہو اور اس میں
سے کچھ عرق پینے کے لئے بھی دے اللہ کے حکم سے دونوں آپس میں صلح سے رہیں
گے اور ان دونوں کی قمیض کے کپڑے کا ایک ایک تار نکال کر اس کو آپس میں بل
دیتے جائیں اور سورۃ الکافرون کو پڑھتے جائیں اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھ کر
پڑھے اور اس پر کل گیارہ گرہیں لگائے اور اس دھاگہ کو ان دونوں میں سے کوئی بھی
اپنے پاس رکھے تو ان میں کبھی لڑائی جھگڑا فتنہ وفساد نہیں ہوگا۔اگر اس دھاگہ کو ان
میں سے کوئی پہن نہ سکے تو اسے جہاں دونوں سوتے ہوں وہاں پر دبا دے تا کہ وہ
اس پر سوئیں۔

## میاں بیوی میں محبت کے لئے

اگر کسی عورت کا خاوند زیادہ زبان درازی کرتا ہو اور کسی بھی طرح اصلاح
کرنے سے باز نہ آتا ہو تو ان نقوش کو زعفران سے لکھ کر روزانہ دنوں کی تعداد کے
مطابق زعفران سے لکھ کر مصری کے شربت میں گھول کر پلائے اللہ کے حکم سے اس
کے شوہر کی اصلاح ہوگی اور وہ ناجائز گھر میں کبھی بھی فتنہ وفساد برپا نہیں کرے گا۔اس

عمل میں زیادہ اثر پیدا کرنے کے لئے ان تمام نقوش کو ایک ہی دن زعفران سے لکھ کر بنائے گئے طریقہ کے مطابق لکھ کر ان کو آٹے میں بند کر کے گولیاں بنا کر مچھلیوں کو ڈالے تو بھی اس عمل سے زیادہ طاقت پیدا ہوگی۔

## میاں بیوی میں محبت کے لئے

اگر کوئی بھی سورۃ الکافرون کو اس مقصد کی خاطر کسی بھی وقت مقررہ پر (۴۰) مرتبہ پڑھ کر اپنے مقصد کا تصور رکھے اور اس کا دم کرے جس کے ساتھ حب کو پیدا کرنا ہے تو اللہ کے حکم سے ان میں ایسا پیار پیدا ہوگا جو بے مثال ہوتا ہے۔ اس عمل کو وہ میاں بیوی کریں جن کا آپس میں اتفاق سے رہنا بہت ہی مشکل بن گیا ہو اور کسی روحانی علاج سے آرام نہ ملتا ہو اگر اس سورۃ کو کوئی اس نیت سے زعفران و مشک کو ملا کر لکھے اور اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے تو بھی حب زیادہ ہوگی اور وہ مسخر ہوگا جس کے لئے اس عمل کو کیا جا رہا ہے۔ اگر کوئی ویسے ہی سورۃ الکافرون کا کھلا ورد کرے تو اس کو دیکھنے والا ہر کوئی اس سے پیار و محبت سے پیش آئے گا اور ان کے وہ جائز کام کر دے گا جس کو کروانے کی وہ اس سے خواہش ظاہر کریں گے لیکن اس کو ناجائز ہرگز استعمال نہ کریں۔ اگر کوئی اس سورۃ کو اپنے نام کی تعداد کے مطابق پڑھ کر اللہ سے اپنے اس مقصد کی دعا کرے تو اللہ کے حکم سے چند دنوں کے اندر ان کی دعا اس سورۃ کی طفیل قبول ہوگی اور ان کا مقصد حل ہوگا۔

## دشمن کے شر سے بچنے کے لئے

سورۃ کافرون کو بکثرت پڑھتے رہنے سے اللہ تعالیٰ ذاکر کو ظاہری بینائی کے



ساتھ ساتھ باطنی بینائی بھی عطا فرماتا ہے۔

گھر کی دیوار پر چاندی کی تختی پر لکھ کر لٹکائے تو دشمن کی نظر اس کی طرف نہیں پڑے گی۔

## دشمن کے شر سے بچنے کے لئے

جب دشمن کے خوف سے بھاگنے کے سوا چارہ نہ ہو تو بکثرت سورۃ کافرون کو پڑھے اس کے اور دشمنوں کے درمیان حصار قائم ہو جائے۔

## دشمن کے شر سے بچنے کے لئے

دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے فجر کی نماز کے اور عشاء کی نماز کے بعد اول تین مرتبہ سورۃ کافرون پڑھیں پھر یہ کلمات پڑھیں۔

بسم الله الرحمن الرحيم نصر من الله وفتح قريب

(سورۃ صف ۶۱، آیت ۱۳)

یہ کلمات سو مرتبہ پڑھنے کے بعد پھر پانچ مرتبہ سورۃ کافرون پڑھیں اور اپنے سینہ پر پھونک ماریں انشاء اللہ دشمنوں کے شر سے حفاظت رہیں گے۔

## دشمن کی بربادی کے لئے

اگر کسی کو ناجائز اسلام اور اللہ کا دشمن پریشان کرتا ہو۔ یعنی اس صورت میں کہ اگر دشمن مسلمان ہے اور وہ اللہ کا باغی بن چکا ہے اور اپنے مسلمان بھائی کو نماز پڑھنے سے روکتا ہے۔ یا روکتا نہیں ہے اور ان پر طعنے اور بے ہودہ جملے بنا کر اپنے جیسے

دوسرے افراد اور اپنا نفس مطمئن کرتا ہو یا کسی خاتون کی پاک دامنی اور عصمت پر فحش جملے بناتا ہے اور ہر وقت اس کی ٹوہ میں لگا رہتا ہے اور کسی طرح سمجھانے سے بھی باز نہیں آتا تو ایسے دشمن کو کوئی بھی برا بھلا کہہ کر اپنی زبان گندی نہ کرے اور نہ ہی اس کو اس کی زبان میں جواب دے کر اس جیسا بنے بلکہ اللہ کی ذات پر مکمل یقین رکھ کر مسجد میں جا کر ہر فرض نماز کے بعد اس فرد کے نام کے حروف ابجد کے مطابق سورۃ الکافرون کا ورد کرے اور اس کے شر سے پناہ مانگنے کی اللہ سے التجا کرے۔ بحکم اللہ چند دنوں کے اس روحانی عمل سے وہ دشمن آپ کو اپنے علاقے میں دوبارہ نظر نہیں آئے گا اور اگر یہ عمل کسی خاتون نے کرنا ہو تو وہ مسجد کی بجائے گھر میں ہی فرض نماز کے بعد اس عمل کو کرے۔ اگر دشمن چالاک ہو اور وہ اپنی زبان سے اذیت دینے کے ساتھ جادو بھی کرواتا ہو تو اس کے ہر ظاہری اور باطنی شر سے محفوظ رہنے کے لئے۔ اس نقش کو زعفران سے لکھے اور مرد حضرات اپنے دشمن یا دشمنوں کا نام لکھ کر اور اپنا مختصر سا قصد لکھ کر اس کو کسی جلیل القدر ولی کے مزار پر الٹی طرف باندھ دے اور اگر کوئی خاتون ہو تو وہ بھی اس عمل کو اسی طرح کرے اور اگر وہ کسی بھی طور نہ مانتا ہو تو پھر اللہ کو اپنا حامی و ناصر بنا کر اس عمل کو گزرے ان کا مقصد حاصل ہوگا۔ اس عمل کو کر لینے کے بعد اسی سورۃ کو زعفران سے لکھ کر اس کے نیچے اس دشمن کا نام مع والدہ لکھ کر اسے اپنے بازو پر باندھے۔

## دشمن کی بربادی کے لئے

اگر کوئی یہ چاہے کہ اس کا مخالف دشمن اپنی ہی پریشانیوں میں گھرا رہے تو وہ یہ عمل کرے۔ ہر روز ایک وقت معین کر کے دشمن کی پریشانی کا تصور رکھتے ہوئے اکہتر



مرتبہ سورۃ کافرون پڑھے۔ اکیس یوم تک بلا ناغہ اسی طرح کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن پریشان و گرداں ہوگا۔ دشمن کو اتنی فرصت ہی نہ ہوگی کہ وہ عامل کو کسی بھی قسم کا نقصان پہنچانے کی کوشش کرے۔ وہ اپنی ہی پریشانیوں میں الجھ کر رہ جائے گا۔ اس طرح دشمن مغلوب ہو کر رہ جائے گا۔ عامل کو چاہئے کہ دشمن کی پریشانیوں کا ناجائز فائدہ نہ اٹھائے بلکہ ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ سورۃ کافرون پڑھ کر اول و آخر درود شریف پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے کہ دشمن کے دل سے اس کی دشمنی ختم ہو جائے اور دشمن صلح کی طرف راغب ہو جائے۔

## دشمنی کے لئے

جب دو یا بہت سے دشمن مل کر کسی ایک بے گناہ کو تنگ کرنے سے کسی بھی طرح باز نہ آتے ہوں تو اس شخص کو چاہئے کہ منگل کو نماز فجر کے بعد پاک صاف حالت میں بیٹھ کر مٹی کا کچا برتن لے کر اس پر اکتالیس بار سورۃ کافرون پڑھے اور دم کرے۔ آخر میں اپنے دونوں دشمنوں کا نام لے اور پھر کسی طرح یہ مٹی کا برتن اگر خود نہیں تو کسی بچے یا کسی بڑے کے ذریعے جب دونوں دشمن اکٹھے ہوں تو ان کے درمیان زمین پر مٹی کا کچا برتن توڑ ڈالے۔ اللہ کے حکم سے دونوں میں جدائی ہو جائے گی۔

## دشمنی کے لئے

اگر کسی سے جائز دشمنی ہو اور دشمن کسی بھی طریقہ سے باز نہ آتا ہو تو اس نقش کو کالی سیاہی سے لکھ کر نام دشمن مع والدہ لکھ کر اسے کمہار کے آدے پر لگائے اس طرح کہ کمہار کو اس کی خبر نہ ہو جیسے جیسے کمہار کا آدہ چلے گا ویسے ہی دشمن کا تمام وجود اور اس

کی زندگی اس آدے کی طرح گھومتی رہے گی۔ اس لئے ایسے عملیات جائز ہونے کی صورت میں کرنے چاہئیں ورنہ گناہ ہوگا۔

## دشمن پر فتح یابی کے لئے

اگر کوئی یہ چاہے کہ اس کے مخالفین یا بدمزاج قسم کے افسر اس کے ساتھ نرمی سے پیش آئیں تو وہ بعد نماز عشاء قبلہ رو ہو کر ہر روز بلا ناغہ ۵ مرتبہ اس سورۃ کافرون کو پڑھے۔ اول و آخر درود شریف پڑھے۔ پھر اللہ تعالیٰ سے عاجزی سے دعا مانگے تو زیادہ سے زیادہ سات یوم میں ہی سورۃ کافرون کے خواص کی بدولت مقصد پورا ہو جائے گا۔

## دشمن پر فتح یابی کے لئے

سورۃ کافرون کا باوضو حالت میں بکثرت ذکر کرنے سے اللہ تعالیٰ دشمنوں پر غلبہ اور کامیابی عطا فرماتا ہے۔

## دشمن پر فتح یابی کے لئے

اگر کوئی اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھے تو اس کے دشمن اس فرد سے خوف اور دہشت محسوس کریں گے اور اگر دشمنوں پر دوہرا غلبہ پیدا ہو تو کہیں سے الو کا سیدھے ہاتھ کا ناخن لا کر اس پر سورۃ کو (۱۱۰) مرتبہ اپنے دشمنوں کا مکمل تصور باندھ کر پڑھے اور اس ناخن کو اس نقش کے اندر رکھ کے چاندی کے پترے میں بند کروا کر اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے اللہ کے فضل سے یہ عمل کرنے والا



دشمنوں کے آگے ایک خوف اور دہشت کی علامت بن جائے گا اور دشمن خواہ قوی الاثر ہی کیوں نہ ہو اس شخص پر کبھی بھی غالب نہیں ہو سکے گا۔

## دشمن پر فتح یابی کے لئے

اس عمل کے ذریعے دشمن یا اپنے خواہ کسی بھی طریقے سے نقصان پہنچانا چاہتے ہوں گے تو اللہ کے فضل و کرم سے اس کا کبھی بھی نقصان نہیں کر سکیں گے جس کے پاس یہ نقش ہوگا یا جو اس عمل کو کرے گا لیکن اس عمل کو کرنے والے حضرات اوپر مذکورہ عمل میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے بالکل نہ کریں جو ناجائز فروشی کا کام کرتے ہوں بلکہ وہ افراد کریں جو معاشرہ میں امن سے رہنا چاہتے ہوں اور دوسرے شر پسند افراد ان کو دنیا میں جینے نہ دیں اور وہ ذاتی طور پر بھی شریف اور مہذب ہونے کے ساتھ معصوم ہوں اور ان کو کسی ظالم کے شر سے نقصان پہنچے کا اندیشہ ہو تو اس نقش کو تین عدد سرخ ریشمی کپڑے پر زعفران سے لکھیں ایک نقش کو اپنے گلے میں باندھے دوسرے نقش کو کسی جلیل القدر ولی اللہ کے مزار پر باندھے تیسرے نقش کو کسی ایسے مرد کی قبر پر باندھے جو ظلم کا شکار ہو کر قتل ہوا ہو اور پھر اس نقش کے اثرات خود اپنی آنکھوں سے ملاحظہ فرمالیجئے لیکن ہدایت کے طور پر اس سورۃ کا مسلسل ورد رکھے کیوں کہ اگر اس عمل کے ساتھ اس سورۃ کا ورد نہ کیا گیا تو اس نقش کو پاس رکھنے والے کا ذہن ماؤف بھی ہو سکتا ہے اور اس عمل میں کامیاب ہونے کے ساتھ وہ خود بھی کسی حادثے کا شکار ہو سکتا ہے اس لئے اس عمل میں سورۃ کا ضرور ورد کرے اور نماز و روزے کی سختی سے پابندی کرے اللہ انہیں ان کے نیک مقصد میں کامیاب کرے گا۔

# دشمن کی زبان بندی کے لئے

حاسد کی زبان بندی کے لئے یہ عمل کریں۔ ہر روز نماز فجر کے بعد ایک مرتبہ سورۃ کافرون پڑھ لینے سے سارا دن دشمن کی بدزبانی سے بچا رہے گا۔ اس کی ہر روز تلاوت کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کی زبان بندی ہو جائے گی۔

# دشمن سے دوستی کے لئے

اگر کوئی ایسا دین کا دشمن ہو جو کسی بھی طریقہ سے باز نہ آئے تو ان تمام نقوش کو زعفران سے لکھ کر ان تمام نقوش کے اندر نام دشمن اور مقصد دونوں لکھ کر پانی میں گھول کر دنوں کے متعلقہ حساب سے پلائے دشمن دوستی قبول کرے گا۔ اس عمل کو ایسا فرد کر سکتا ہے جس کے گھر میں کسی فساد سے پھوٹ پڑ گئی ہو اور کوئی ان کا چاہنے والا دوستی چھوڑ کر دشمن بن گیا ہو اور ان کا دل دکھاتا ہو یہ عمل تیر بہدف ثابت ہو گا۔

# دشمن سے دوستی کے لئے

اگر کسی فرد کا کوئی دشمن ہو اور اس سے پیار بھی ہو تو اس سے دوستی کرنے اور اس کو گزری ہوئی باتوں کو بھلانے کے لئے اس عمل کو اس طرح کرے کہ جہاں دشمن رہتا ہو کچھ الائچیوں کے دانے اور چینی کو ملا کر اس پر دشمن کے نام کے اعداد سورۃ الکافرون کو پڑھ کر دم کرے اور سفید کپڑے میں لپیٹ کر اسے اس کے گھر میں رکھوائے اللہ کے حکم سے وہ جب بھی سامنے آئے گا۔ اچھے سلوک کے ساتھ ملے گا اور گزری باتوں کو بھلا کر ملے گا اس عمل کو اور پختہ کرنے کے لئے اس کا تصور باندھ کر سورۃ کو پڑھ کر



اس کے نام کے اعداد کے مطابق اس کی طرف پھونکیں بھی مارے اگر سرکش ہو گا تو اس عمل سے زیر ہو جائے گا۔

# کھیت میں برکت کے لئے

اگر کسی کی کھیتی یا درخت پھل نہ دیتے ہوں یا ٹھیک طرح سے پروان نہ چڑھتے ہوں تو صاف پانی لے کر باوضو حالت میں اول اور آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھیں اور درمیان میں تین مرتبہ یہ سورۃ کافرون پڑھ کر دم کریں اور کھیتی یا درخت کی جڑوں میں یہ پانی چھڑک کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں تو باری تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے خوب برکت عطا فرمائے گا۔

# کھیت میں برکت کے لئے

سورۃ کافرون کو زعفران سے لکھ کر پانی میں دھو کر کھیتوں میں ڈالنے سے کھیتی آفات سے محفوظ رہے گی اور فصل زیادہ ہو گی۔

# دست غیب کے لئے

اول و آخر درود شریف پڑھ کرے مرتبہ سورۃ کافرون کا ورد کرنے سے غیب سے رزق عطا ہوتا ہے۔ ہمیشہ ورد کرنے والے کا دل نور سے منور ہو جاتا ہے۔

# دست غیب کے لئے

اگر کوئی یہ چاہے کہ غیب سے اس کی ضروریات کا سامان پیدا ہو جایا کرے تو وہ

یہ عمل کرے۔ پہلے سورۃ کافرون کی زکوٰۃ ادا کرے پھر چالیس یوم تک بلاناغہ نماز عشاء کے بعد اکاون مرتبہ سورۃ کافرون اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے۔ چالیس یوم کے بعد ہر روز سات مرتبہ پڑھنے پر مداوامت کرے اور دن رات میں کسی بھی وقت پڑھ لے۔ بفضل باری تعالیٰ اس عمل کی برکت سے بہت ہی فائدہ ہوگا۔ رزق کی تنگی دور ہو جائے گی۔

## حصول دولت کے لئے

مال و دولت میں برکت اور زیادتی کے خواہش مند اگر سورۃ کافرون کو ہر نماز کے بعد طاق اعداد کے مطابق پڑھیں تو انشاء اللہ تعالیٰ مال میں برکت پیدا ہو جائے گی۔

## حصول دولت کے لئے

جائز طریقہ سے دولت و مرتبہ حاصل کرنے کے لئے یہ عمل کریں۔ ہر جمعہ کے دن یا پیر کے دن دو رکعت نماز نفل اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ کافرون پڑھے اور سلام پھیرنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ اس عمل کی مداومت کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد مطلوبہ مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔ دولت و مرتبہ حاصل ہوگا۔

## دکان میں برکت کے لئے

باوضو حالت میں سات مرتبہ سورۃ کافرون پڑھ کر اپنی دکان کے مال پر دم کریں۔ انشاء اللہ دکان خوب چلے گی اور گاہک وافر مقدار میں دکان میں آئیں گے۔



## دکان میں برکت کے لئے

اگر کسی فرد کی دکانداری بہت سست رفتار میں ہو اور اس کی خواہش اس کو زیادہ تیز کرنے سے ہو تو بروز جمعہ سورۃ الکافرون کو سفید کاغذ سے دونوں طرف لکھے اور اسے دکان پر ایسی جگہ لگائے جہاں سے اندر جانے کا راستہ ہو اور اس کو فریم میں محفوظ کر کے اس کو دیوار کے ساتھ چپکائے بلکہ اس کو عین درمیان میں کسی کیل کی مدد سے لٹکائے تاکہ یہ ہوا سے چاروں گھومے کہاں کہاں سے گاہک آئیں گے خود حیران ہوگا اس کے علاوہ اس سورۃ کو صبح دکان کھولنے سے پہلے اکیس مرتبہ پڑھ کر اپنے رزق کے وسیع ہونے کی دعا کرے اللہ اپنی رحمت فرمائے گا۔

## کاروبار میں برکت کے لئے

بعض اوقات اچھا بھلا چلتا کاروبار یکدم ٹھپ ہو جاتا ہے۔ ایسا ہو جائے تو جمعہ کے دن دو رکعت نماز نفل پڑھے۔ اس طرح کہ سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ مزمل ۷۳ بار پڑھے۔ اگر پوری سورۃ یاد نہ ہو تو اس کی تین یا تین سے زائد آیات مبارک پڑھے۔ جب سلام پھیرے تو دیکھ کر تین مرتبہ سورۃ کافرون کی تلاوت کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ چالیس یوم تک جمعہ کے دن سے لے کر بلاناغہ ہر روز اسی طرح کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پہلے سے بھی زیادہ کاروبار چلنا شروع ہو جائے گا۔

## فراخی رزق کے لئے

مکان، دکان، باغ کی برکت کے لئے، رزق کی وسعت کے لئے اور قدر و

منزلت حاصل کرنے کے لئے سورۃ کافرون کے ورد کو اپنا معمول بنالے۔

## فراخی رزق کے لئے

اگر کوئی سورۃ الکافرون کے اس نقش کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اسے اپنی دکان پر ایسی جگہ لگائے جہاں تمام گاہکوں کی نظر پڑے تو اللہ کے حکم سے دکان کا رزق وسیع ہوگا اور اسے رزق کی فراہمی کے لئے غیب سے وسائل بنیں گے۔ اگر اس سورۃ کو بعد نماز ظہر اکیس مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے تو بھی خواص دوہرے اثرات لائیں گے۔ اگر دوکان میں کسی بندش کا خدشہ ہو تو سورۃ الکافرون وایک شیشے کے گلاس میں پانی ڈال کر اس میں حسب مقدار چینی ملا کر اس کا شیرہ بنا کر اپنے نام کے اعداد کے مطابق سورۃ کو پڑھے اور اس پر دم کر کے اس شیرہ کو صبح دکان کو کھول کر اس کو پہلے سیدھا باہر کی طرف دیوار کے اوپر گرائے پھر الٹی طرف اس عمل کو گیارہ دنوں تک کرے اللہ کے حکم سے ہر طرح کی بندش بھی دور ہوگی اور دکان کو کھولنے سے پہلے ایک مرتبہ سیدھے ہاتھ والے تالے کو ایک مرتبہ سورۃ الکافرون پڑھ کر کھولے اور اسی طرح الٹے ہاتھ والے تالے کو سورۃ کو پڑھ کر کھولے اور اوپر مذکورہ عمل کو بھی ساتھ ہی استعمال کرے۔

## فراخی رزق کے لئے

اگر کسی کا کاروبار یا رزق کسی بھی علم کے ذریعے کسی نے باندھ دیا ہو تو کلو شکر پر سورۃ الکافرون کو سو مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اس کو کالے کیڑوں کو ڈالے اور ہر فرض نماز کے بعد اس سورۃ کو اپنے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اللہ کے حکم سے اس کے



رزق میں اضافہ ہوگا اور اس کے درمیان جتنی بھی رکاوٹیں ہوں گی ان کا خاتمہ ہوگا۔
انشاء اللہ اس کے علاوہ اس سورۃ کے اور بھی بہت سے خواص اور فوائد ہیں جن پر عمل کرنے سے معلوم ہوگا کہ یہ سورۃ شریف کیا ہے اور کتنی عظیم ہے اس لئے کوئی بھی اپنے نیک مقصد کی خاطر اس سورۃ کا دل سے ورد کرے اللہ کے حکم سے اس کے کاموں میں کبھی بھی رکاوٹ نہیں ہوگی۔

## مفلسی سے نجات کے لئے

مالی پریشانیوں کو دور کرنے کے لئے بھی سورۃ کافرون کا یہ عمل انتہائی کارگر ثابت ہوا ہے۔

## مفلسی سے نجات کے لئے

سورۃ کافرون کو بکثرت پڑھنے سے لوگوں میں عزت و مرتبہ حاصل ہوتا ہے اور ہر قسم کی محتاجی دور ہو جاتی ہے۔

## مفلسی سے نجات کے لئے

معاشی تنگی کے لئے نماز فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ سورۃ کافرون پڑھنے سے تنگدستی دور ہو جائے گی۔

## مفلسی سے نجات کے لئے

تنگدستی بیروزگاری کے لئے ۹ بار روزانہ سورۃ کافرون پڑھے تو خلق سے بے

نیاز ہو اور دولت و دنیا اس کی جانب رجوع کرے۔

## مفلسی سے نجات کے لئے

اگر کوئی شخص مفلس ہو گیا ہو اور اس نوبت پر یہ خود ہی پہنچا ہو تو اپنے ان دنوں کی گردش کو دور کرنے کے لئے اور مفلسی سے مکمل نجات حاصل کرنے کے لئے ایک عدد روٹی لا کر اس پر سورۃ الکافرون کو اپنے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور اس پر دم کرے اور کسی غریب کو کھلا دے اس عمل کو چند مرتبہ کرے اللہ کے حکم سے اس کی مفلسی کا چند دنوں میں خاتمہ ہو گا۔

## مفلسی سے نجات کے لئے

غربت و افلاس کو دور کرنے اور کاروبار میں خیر و برکت پیدا کرنے کی غرض سے یہ عمل کریں۔ ہر نماز ظہر کے بعد دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ (۱) کے بعد تین مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے اور السلام کے بعد نہایت توجہ کے ساتھ اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر سات مرتبہ سورۃ کافرون پڑھے۔ اس کے بعد پھر اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے اور اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حل کے لئے دعا مانگے۔

## بحالی ملازمت کے لئے

اگر کسی کو اس کی نوکری سے معزول کر دیا گیا ہو اور وہ چاہتا ہو کہ وہ اپنے عہدے پر بحال ہو تو اسے چاہیئے کہ یہ عمل کرے۔ چاند کے مہینہ کی پہلی جمعرات کو روزہ



رکھے۔ نماز فجر کے بعد سات بار سورۃ کافرون پڑھے۔ پھر نماز عشاء کے بعد سات مرتبہ سورۃ الکافرون پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کے لئے دعا مانگے۔ اس کے بعد ہر روز بلا ناغہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد عہدہ پر بحالی ممکن ہو جائے گی۔

## جلد شادی کے لئے

لڑکے یا لڑکی کا رشتہ درکار ہو تو تین تسبیح اس سورۃ کافرون کی پڑھے۔

## جلد شادی کے لئے

بچے یا بچی کا رشتہ نہ ملتا ہو تو نماز عصر کے بعد ۲۱ بار سورۃ کافرون پڑھے۔

## جلد شادی کے لئے

بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ لڑکے یا لڑکی کی جہاں بھی رشتے کی بات کریں تو پوری نہیں ہوتی یا رشتہ ٹوٹ جاتا ہے، اگر ایسا ہو تو چاہیئے کہ رات کو نماز عشاء کے بعد پاک صاف کپڑے پہن کر قبلہ رو ہو کر بیٹھے اور ایک یا تین افراد مل کر اکتالیس بار سورۃ کافرون پڑھیں اول و آخر گیارہ بار درود شریف بھی پڑھیں آخر میں دعا مانگیں۔ انشاء اللہ بہت جلد مراد پوری ہو جائے گی۔

## پسند کی شادی کے لئے

اگر کوئی کسی عورت سے شادی کرنا چاہتا ہو مگر وہ عورت کسی غلط فہمی کی بنا پر یہ

رشتہ قبول کرنے سے انکاری ہو جب کہ مرد بذات خود نیک اور شریف آدمی ہو تو اس کو چاہئے کہ مٹھائی یا کسی بھی میٹھی چیز پر باوضو حالت میں سات دن تک ہر روز سات بار سورۃ کافرون اور اکیس بار سورۃ الشمس (۹۱) اور سات بار سورۃ نبا (۷۸) پڑھ کر دم کرے اور دعا مانگے کہ اللہ تعالیٰ نیک کام میں مدد فرمائے اور اپنا اور اپنی والدہ کا نام لے، مطلوب اور اس کی ماں کا نام لے اور دم کر کے اس عورت کو کھلا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ عورت اس سے شادی پر راضی ہو جائے گی۔

## آسیب زدہ کے لئے

اگر کسی پر جن کا سایہ ہو اور وہ اس کو تکلیف پہنچاتا ہو اور کسی بھی طرح خلاصی نہ کرتا ہو تو یہ عمل کریں۔ باوضو حالت میں عرق گلاب اور زعفران سے چینی کی پلیٹ پر سورۃ کافرون لکھے اور دھو کر پلا دے۔ اسی سے غسل بھی کرا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جن کا سایہ دور ہو جائے گا۔

## آسیب زدہ کے لئے

طلسم عروج ماہ یعنی نو چندی جمعرات کو شروع کرے اور ہر روز ۱۳ مرتبہ سورۃ کافرون بطریقہ زکوٰۃ مع ترک حیوانات جلالی و جمالی کے ساتھ پورا ایک چلہ کرے۔

جس مریض پر دم کرے گا صحت یاب ہو گا اور آسیب اور اس کا لشکر پسپا ہو گا اور بعد ازاں سارے موکلاں کو رخصت کر کے شیرینی پر فاتحہ دے کر حضور غوث اعظم و جمع بزرگان رضوان علیہم اجمعین کی تقسیم کرے اور موکلاں کی سلامتی کی دعا کرے اور فتیلہ کو گل کرے۔



## آسیب زدہ گھر کے لئے

اگر کسی کے گھر میں آسیب کا سایہ ہو یا جنات کا قبضہ ہو تو وہ روزانہ نماز فجر کے بعد سورۃ الکافرون کو سو مرتبہ پڑھ کر اپنے گھر کے چاروں کونوں میں اس کو زور دار پھونک مار کر دم کیا کرے اللہ کے حکم سے اس اکیس دن کے عمل سے گھر میں جو بھی سایہ اور جنات ہوں گے وہ جل جائیں گے یا بھاگ جائیں گے۔ اگر کوئی افاقہ ہو تو اس عمل کو مسلسل کرے۔

## جن سے نجات کے لئے

بعض اوقات کسی راستے سے گزرتے ہوئے یا کسی مکان میں داخل ہوتے ہوئے جنات کا خوف محسوس ہوتا ہے ایسے موقع پر سورۃ کافرون پڑھنی چاہئے۔ اول و آخر سات بار درود شریف بھی پڑھیں۔ ہر قسم کا خوف دور ہو جائے گا اور اگر جنات ہوں گے تو وہ کوئی نقصان نہیں پہنچائیں گے۔

## جن سے نجات کے لئے

اگر کسی کو سایہ آسیب یا جنات کا ہو تو اس سورۃ کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اسے کالے کپڑے میں لپیٹ کر اسے مریض کے سیدھے بازو پر باندھے اللہ کے حکم سے اس مریض پر جو بھی بدروح، سایہ، یا جن ہو گا وہ اس عمل کی بدولت اور اس سورۃ کے وسیلے سے نجات پائے گا۔

## جادو سے نجات کے لئے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ کسی سحرزدہ کے نزدیک جائے اور اسے کوئی نقصان نہ پہنچے تو وہ عود کی خالص لکڑی کا ٹکڑا لے اور باوضو حالت میں تین بار سورۃ کافرون پڑھ کر عود کی لکڑی پر اور اپنے آپ پر دم کرے اور پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے کہ یا اللہ سورۃ کافرون کی برکت سے سحرزدہ پر سے سحر کا اثر ختم کر دے۔ اس کے بعد سحرزدہ کے نزدیک جائے گا تو اسے کوئی نقصان نہ پہنچے گا اور اس سحرزدہ کی اس سحر سے خلاصی بھی ہو جائے گی۔

## جادو سے نجات کے لئے

اگر کسی نے اپنے سفلی علم و جادو ٹونہ کے ذریعہ کسی مرد کو بستہ کیا ہو اور وہ اپنی عورت سے جماع کرنے کے بھی قابل نہ رہا ہو تو اس نقش کو چار عدد زعفران سے لکھے ایک اپنے گلے میں باندھے دو نقوش کو اپنے بازوؤں پر باندھے اور ایک کو پانی میں ڈال کر صبح نہار منہ اس پانی کو استعمال کیا کرے اگر اس عمل میں زیادہ طاقت پیدا کرنی ہو تو اس نقش کو چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر اس پر شہد ڈال کر اسے چاٹے اس عمل کو صبح نہار منہ کیا کرے۔ اللہ کرم فرمائے گا۔

## جادو سے نجات کے لئے

اگر کسی پر بہت سخت جادو کیا ہو جس سے وہ دن بدن کرب ناک اذیتوں کا نشانہ بن گیا ہو تو ان تمام نقوش کو بالکل سفید رنگ کے مرغ کے خون سے لکھ کر مریض اپنے



گلے میں باندھے اور روزانہ بیس دنوں تک ان نقوش کو علیحدہ علیحدہ زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال کر اسی مقررہ دن صبح سے لے کر شام تک ختم کر دے اور اگلے دن نیا نقش لکھ کر شام یا رات کو ختم کر کے اگلا نقش نیا تحریر کرے اور اس تمام عمل کو بروز اتوار شروع کرے۔ اللہ کے حکم سے ان (۲۷) دنوں کے اندر اندر بڑے سے بڑے جادو کا جڑ سے مکمل خاتمہ ہوگا۔

## جادو سے نجات کے لئے

اگر کوئی شیطان صفت عامل کسی شریف انسان کو اپنے علم کے ذریعے پریشان کرتا ہو اور اس کے کئے ہوئے عمل کی بدولت کوئی بہت بڑی مصیبت میں پھنس گیا ہو تو سورۃ الکافرون کو روزانہ بعد نماز عشاء اپنے نام کے اعداد کے مطابق پڑھ کر اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھ کر اس عامل کو پھونکیں مارے اور اس عمل کو کم از کم اکیس دنوں تک کرے اللہ کے حکم سے وہ بدصفت عامل اپنے علم کو اس سورۃ کے عمل کی بدولت گنوا بیٹھے گا اور در در کی ٹھوکریں کھائے گا۔ انشاء اللہ۔

## مسان سے نجات کے لئے

اگر کسی کو مسان کھلا دیئے ہوں تو اس نقش کو پانچ عدد کالے کپڑے پر سنہری روشنائی سے لکھے اور جو بھی مریض ہو اس کی چارپائی یا جہاں وہ سوتا ہو ان چار نقشوں کو چارپائی کے چار پاؤں پر باندھے اور پانچویں نقش کو اپنے گلے یا بازو پر باندھے بفضل خدا مسان کا مکمل خاتمہ ہوگا۔ اگر اثر نہ ہو تو ایک عدد پھر نقش کو زعفران سے لکھ کر پودینے کے پانی میں ڈال کر اس کا پانی استعمال کرے۔ مسان جسم کے اندر ہی جل کر

راکھ ہو جائیں گے۔ اگر پھر بھی آرام نہ ملے تو اس مریض کی اس وقت کی پہنی ہوئی قمیض کو پھاڑ کر اس پر سورۃ الکافرون کو (۲۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اس کو جلا کر اس کی دھونی اس کے ناک کے اندر اس طرح دے کہ اس کو تکلیف نہ ہو جو بھی مسان کے عارضے میں مبتلا ہو گا وہ اللہ کے حکم سے بالکل ٹھیک اور تندرست ہو گا۔

## نظر بد سے نجات کے لئے

اگر اس نقش کو کالے رنگ کے کپڑے پر گولڈن روشنائی سے لکھ کر اپنے گلے یا بازو پر باندھے تو اللہ کے حکم سے اسے کبھی بھی بدنظری کی شکایت نہیں ہو گی اس کے علاوہ اس نقش کو اسی طریقے سے لکھ کر جادو، ٹونہ، مسان، آسیب، سایہ، والے کے گلے میں باندھ دیا جائے تو ہر قسم کا جادو ٹونہ اور ہر طرح کی قباحتوں سے محفوظ ہو گا۔ اس کا دوہرا اثر کرنے کے لئے اس نقش کو پھر سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر پانی میں گھول کر اس کا پانی پیے تو اس عمل میں دوہرا اثر پیدا ہو گا اور اس مقصد میں سو فیصدی مکمل کامیابی ہو گی۔ ویسے اس سورۃ کو پڑھ کر دم کرنے سے بھی بدنظری کا خاتمہ ہوتا ہے۔ اگر اس نقش کو اپنے گلے یا بازو میں نہ باندھ سکے تو اس عمل کو کسی دھاگے پر کر کے اسے استعمال کرے۔

## لاعلاج بیماری کے لئے

اگر کسی کو کوئی مہلک مرض گھیر لے اور اس کا کسی بھی طریقے سے علاج نہ ہوتا ہو تو اس مریض پر سورۃ الکافرون کو اس کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور اس کے پورے جسم پر دم کرے چند مرتبہ کے اس عمل کی بدولت وہ مریض بالکل ٹھیک ہو گا اور



اس دم کو کسی کھانے اور پینے والی اشیاء پر بھی دم کر کے دے تا کہ وہ اسے کھائے تب یہ عمل دوہرا اثر کرے گا۔

## لاعلاج بیماری کے لئے

اگر کسی کو ایسی بیماری ہو گئی ہو جس کا نہ تو کوئی علاج ہو رہا ہو اور نہ ہی کوئی دوا اس پر اثر کر رہی ہو تو ان نقوش کو روزانہ پہلے دن سے ایک ایک کر کے لکھنا شروع کرے اور ایک دن والے نقش کو دو مرتبہ لکھے پھر ایک کو پانی میں ڈال دے اور ایک کو اس مریض کو باندھے اور (۲۷) دنوں کے ان نقوش کی تعداد کو پورا کرے اللہ کے حکم سے اس کا جو بھی مرض ہو گا اس روحانی عمل سے ختم ہو جائے گا یا جو ہو گا اس کی مکمل تشخیص ہو جائے گی۔

## شدید بیماری کے لئے

مرض کی شدت کو کم کرنے کے لئے باوضو ہو کر ۱۱ مرتبہ سورۃ کافرون کو پڑھ کر پانی پر دم کرے اور صبح نہار منہ پی لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بیماری میں افاقہ ہو گا اور مرض جاتا رہے گا۔

## جسمانی کمزوری کے لئے

اگر کوئی کسی بیماری کی وجہ سے جسمانی کمزوری کا شکار ہو گیا یا بیماری سے اٹھنے کے بعد جسم لاغر اور نڈھال ہو چکا ہو اور سخت کمزوری رہتی ہو۔ نقاہت کی وجہ سے چلنا

پھرنا محال ہو تو ایسی صورت میں ہر نماز کے بعد اول اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے پھر ایک بار سورۃ کافرون کا ورد کرے۔ اس کے بعد پھر اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جسمانی کمزوری چند ہی دنوں میں رفع ہو جائے گی جسم میں چستی اور توانائی اور طاقت دوبارہ عود کر آئے گی اور بیماری بھی آہستہ آہستہ کم ہوتی جائے گی۔

## ہر بیماری کے لئے

کوئی بیماری یا تکلیف ہو تو نماز فجر کے بعد سات دن تک سات بار روزانہ سورۃ کافرون پڑھنے اور دعا مانگنے سے بیماری یا تکلیف سے چھٹکارا حاصل ہو جاتا ہے۔

## چہرے کی خوبصورتی اور کشش کے لئے

اگر کسی کے بھی منہ پر دانے نکل آئے ہوں یا کسی کا چہرہ ویسے ہی بے رونق ہو تو اس مقصد میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے اس نقش کو سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر اسے دودھ میں ڈال کر اس دودھ کی مالش اپنے چہرے پر کیا کرے اور اس کا ذکر کسی سے بھی نہ کرے اللہ کے حکم سے چہرے پر نمایاں رونق پیدا ہوگی اور رات کو سونے سے پہلے دودھ کے ایک گلاس پر سورۃ الکافرون کو اپنے نام کے اعداد کے مطابق پڑھ کر اور اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھ کر اس دودھ پر دم کرے اور اسے پی کر سو جایا کرے اور صبح اٹھ کر پہلے والا عمل دہرائے تو اللہ کے حکم سے اس کے چہرے پر ایسی رونق پیدا ہوگی کہ جو بھی دیکھے گا وہ فریفتہ ہوگا۔ اس تمام عمل سے باوضو رہنا چاہئے اور رات کو سونے سے پہلے اور دودھ پینے سے پہلے باوضو ہونا شرط ہے۔



## حفظ قرآن کے لئے

اگر کسی بچے یا بڑے کو قرآن مجید کو حفظ کرنے میں دشواری پیش آ رہی ہو تو روزانہ فجر کی نماز کے بعد سورۃ الکافرون کو (۱۰۰) مرتبہ گلاب کے عرق پر دم کر کے پئے اور سرسوں کے تیل پر بھی دم کر کے اپنے سر کی مالش کریں۔ اللہ کے حکم سے یہ جلد از جلد قرآن مجید کو حفظ کریں گے اور اس میں صحیح کامل علاج کے لئے کتاب میں سے شفاء دینے والے نقش کو زعفران سے لکھ کر گلے میں باندھے اللہ کے حکم سے اس کے درمیان ان رکاوٹوں کا خاتمہ ہوگا جس کے لئے اس عمل کو کیا جا رہا ہو کیوں کہ قرآن مجید کو حفظ کرنے والا عمل خود ایسا ہے کہ جو بھی اس کو حفظ کرتا ہے شروع میں اس کی صحت بہت خراب ہوتی ہے اور یہ کمزور ہو جاتا ہو اور باعث کمزوری اس میں خلل پیدا ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ اگر کوئی دوسری رکاوٹ بھی ہوگی تو اس کا خاتمہ ہوگا۔ اگر اس نقش کو زعفران سے لکھ کر گلاب کے عرق میں دھو کر صبح نہار منہ پئے تو بھی حافظہ بہت تیز ہوگا۔

## حفظ قرآن کے لئے

جس کو قرآن یاد نہ ہوتا ہو تو اسے ہر مہینہ تین دن تک سورۃ کافرون ایک سو مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں تو بچہ بہت جلد حفظ کر لے گا۔

## قوت حافظہ کے لئے

سورۃ کافرون کا پڑھنے والا افعال رذیلہ اور کردار قبیحہ سے محفوظ ہو جاتا ہے بعد نماز فجر ایک بار پڑھنے سے علم اور جوت (یعنی ذہن میں تیزی اور قوت حافظہ) زیادہ ہو۔

## قوت حافظہ کے لئے

جو کوئی بھول جانے کے عارضہ میں مبتلا ہو، قوت حافظہ کمزور ہو اور کوئی بات یاد نہ رہتی ہو تو اسے چاہئے کہ وہ نماز فجر کے بعد اور نماز عشاء کے بعد ہر روز پہلے دو مرتبہ سورۃ کافرون پڑھے پھر سورۃ بقرہ کی آیات مبارکہ یعنی آیت الکرسی (۲۵۵ تا ۲۵۷) تک پڑھیں۔ اس سے یادداشت بہتر ہو جائے گی بھول جانے کا عارضہ جاتا رہے گا۔

## نسیان کے لئے

مرض نسیان کو دور کرنے کے لئے ایک شافی علاج یہ ہے کہ سورۃ کافرون باوضو حالت میں چینی کی پلیٹ پر زعفران ملے عرق گلاب سے لکھیں اور آب زم زم سے دھو کر شہد ملائیں اور مریض کو ہر روز پلائیں۔ بہت جلد شفا ہوگی۔

## نسیان کے لئے

کوئی شخص روز جمعرات کو روزہ رکھے اور چینی کے پیالے پر جمعرات کو سورۃ کافرون آب باراں یا آب چشم دھو کر روزہ افطار کرے تو مرض نسیان ختم ہو جائے گا۔

## کند ذہنی کے لئے

بعض افراد بہت کند ذہن ہوتے ہیں اور کوشش کے باوجود بھی وہ کسی کام میں کامیاب نہیں ہوتے ایسے افراد جو کند ذہنی کی وجہ سے ناکام زندگی گزار رہے ہوں یا طالب علم جن کو اپنا سبق یاد کرنے میں سخت دشواری پیش آتی ہو ان کو چاہئے کہ وہ جمعہ



کی شب کو بعد نماز عشاء چار رکعت نفل نماز اس طرح پڑھیں ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ایک ایک مرتبہ سورۃ کافرون پڑھیں۔ سلام پھیرنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں، سات یوم تک یہ عمل بلا ناغہ کرنے سے ذہن کھل جائے گا۔ اگر کسی کو پوری سورۃ یاد نہ ہو تو وہ نماز میں تو سورۃ مبارکہ کی چند آیات پڑھ لے اور پھر سلام پھیرنے کے بعد قرآن مجید سے دیکھ کر چار مرتبہ سورۃ کافرون کی تلاوت کرے اور پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے اللہ تعالیٰ بہت زیادہ رحمت فرمائے گا۔

## حصول عقل و فہم کے لئے

سورۃ کافرون کو اعداد کی تعداد کے مطابق پڑھنے سے اللہ تعالیٰ ذاکر کو عقل و فہم کی دولت سے نوازتا ہے۔ لوگوں کی نظروں میں اس کی اہمیت کو بڑھا دیتا ہے۔ لوگ اس کی رائے کو مقدم سمجھتے ہیں اور ہر مشکل کے لئے اس سے مشورے کے طالب ہوتے ہیں۔

## اطمینان قلب کے لئے

ہر قسم کی پریشانی دور کرنے اور اطمینان قلب حاصل کرنے کے لئے نماز ظہر کے بعد ۱۱ مرتبہ اس سورۃ پاک کو پڑھیں، اول و آخر تین مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے طبیعت میں نکھار پیدا ہوگا اور سکون کی دولت نصیب ہوگی۔

## سستی و کاہلی کے لئے

تنہائی میں بیٹھ کر سورۃ کافرون پڑھے تو دل خوشی محسوس کرے۔ سورج نکلنے

سے پہلے پڑھے تو سستی و کاہلی دور ہو۔

## ذہنی پریشانی کے لئے

اس مقصد کے لئے سات یوم تک سورۃ کافرون کا وظیفہ مندرجہ بالا طریقے سے کریں اس کے بعد آپ محسوس کریں گے کہ ذہن کو سکون کی دولت حاصل ہو گئی ہے اور ہر قسم کی فکر و پریشانی ذہن سے دور ہو گئی ہے۔

## غصے سے نجات کے لئے

کسی بہت زیادہ غصے والے کو سورۃ کافرون سات مرتبہ پڑھ کر کسی کھانے کی چیز پر دم کر کے کھلا دیں تو وہ ٹھیک ہو جائے گا۔

## خوف سے نجات کے لئے

جو کوئی بھی خواہ مخواہ ہر کسی سے خوف کھاتا ہو اور اس کے دل سے ڈر ختم نہ ہوتا ہو تو وہ نماز فجر یا نماز عشاء کے بعد باوضو ہو کر بیٹھے اور اول و آخر اکیس بار درود شریف پڑھے۔ تین بار سورۃ کافرون پڑھے۔

## خوف سے نجات کے لئے

سات یوم تک ہر روز بلا ناغہ یہ عمل کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے تو اللہ تعالیٰ اس کے دل سے ہر قسم کے ڈر اور خوف کو دور فرما دے گا۔



## خوف سے نجات کے لئے

اگر کسی کے دل میں ایسا خوف پیدا ہو جائے جو کسی بھی طریقے سے نہ جاتا ہو اور اس سے بڑی مصیبت میں مبتلا ہو تو اس نقش کی اوپر والی لائنیں کالی روشنائی سے لگائے اور اندر کے حروف سرخ روشنائی سے لکھے اور جامن کے پتے پر عطر لگا کر نقش کو اس کے اندر رکھے اور اسے اپنے گلے میں باندھے اللہ کے حکم سے اس کے دل میں جو بھی خوف و ہراس ہو گا وہ دور ہو گا۔

## پاگل پن سے نجات کے لئے

جس کسی کو پاگل پن کے دورے پڑتے ہوں اور ایسا کبھی کبھار ہوتا ہو جبکہ عام حالات میں وہ شخص ٹھیک رہتا ہو تو اس کے لئے یہ عمل کریں۔ باوضو حالت میں اکیس مرتبہ سورۃ کافرون پڑھ کر پانی پر دم کرے اور پانی کے چھینٹے مریض کے چہرے پر مارے اور مریض کو یہ دم کیا ہوا پانی پلائے۔ چالیس یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پاگل پن کے دورے پڑنا بند ہو جائیں گے۔

## مرض کوڑھ اور مرض جنون کے لئے

اگر کوئی کوڑھ کے مرض میں مبتلا ہو یا اسے کبھی کبھار دیوانگی کا دورہ پڑ جاتا ہے تو اسے چاہئے کہ وہ ہر روز نماز کے بعد اول گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے پھر تین بار سورۃ کافرون اور گیارہ بار یہ کلمات پڑھے۔ ''اے میرے اللہ! میں تیری پناہ چاہتا ہوں جسم پر برص ہے، دیوانگی اور کوڑھ سے اور بقایا جتنی خراب بیماریاں ہیں سب سے۔''

ان کلمات کو پڑھنے کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود شریف کا ورد کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی افاقہ ہونا شروع ہو جائے گا اور صحت قائم ہو جائے گی۔

## مرگی کے لئے

مرگی والے کے کان میں ۴۹ مرتبہ ایک سانس میں ''یا مزمل'' پڑھ کر دم کرے فوراً ہوش آئے اگر ایک ہزار پانچ سو مرتبہ باشرائط تلاوت کرے تمام اسرار مشاہدہ کرے۔

## مرگی کے لئے

اگر کوئی مرگی کے مرض میں مبتلا ہو تو سورۃ الکافرون کو تانبے کے ایک چوکور ٹکڑے پر کندہ کرے اور اسے پانچ خوبصورت خوشبو والی اگر بتیاں سلگا کر اس کے ٹکڑوں کو دھونی دے اور اسے مریض کے گلے میں پہنائے اللہ کے حکم سے مرگی میں مبتلا مریض صحت یاب ہوگا اور آئندہ کے لئے اس مرض سے محفوظ رہے گا۔ انشاءاللہ۔

## احساس کمتری کے لئے

اگر کوئی احساس کمتری کا شکار ہو گیا ہو اور زندگی کے ہر میدان میں اپنی اس کمزوری سے ماتحت ہو کر ہارتا ہی جائے تو ایک نقش کو اپنے ہی پہنے ہوئے کپڑے پر زعفران سے لکھ کر اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے اور ایک کو چاندی کے پترے پر کندہ کروا کر اس پر شہد ڈال کر اسے صبح نہار منہ چاٹے اس عمل کو (۲۱) سے (۴۱) دنوں تک کیا جائے اللہ کے فضل و احسان سے احساس کمتری کا شکار ہونے والا مریض اپنے



اندر خود اعتمادی محسوس کرے گا۔

## جنون کے لئے

اگر کوئی شخص جنونی بن گیا ہو اور اس کی بنیاد کسی عامل نے علم کی بنیاد پر کی ہو تو اس پر مسلسل کوئی اس کا عزیز سورۃ الکافرون کو پڑھ پڑھ کر دم کرتا رہے اللہ کے حکم سے اس سورۃ کے مسلسل ورد سے وہ فرد اپنا جنون ترک کر دے گا۔ انشاءاللہ۔

## درد شقیقہ کے لئے

اگر کسی کو درد شقیقہ کا عارضہ لاحق ہو تو اسے چاہیئے کہ وہ باوضو ہو کر اول سات مرتبہ درود شریف پڑھے پھر ایک مرتبہ سورۃ کافرون پڑھے۔ ان کلمات کی سات بار ادائیگی کے بعد سات مرتبہ درود شریف پڑھے اور اپنے ہاتھوں پر پھونک مار کر ماتھے اور سر پر پھیرے تو انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد آرام آ جائے گا۔

## درد شقیقہ کے لئے

درد شقیقہ کے مکمل خاتمہ کے لئے اس نقش کو زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال کر اس کا پانی پیا جائے اور ایک عدد اپنی کنپٹیوں پر پھیرا جائے بفضل خدا درد شقیقہ کا خاتمہ ہوگا۔ اگر پھر بھی آرام نہ ملے تو اس نقش کو اپنے کپڑے پر لکھ کر اپنے سرہانے رکھ کر سویا کرے اور ساتھ ہی اوپر والے عمل کو بھی جاری رکھے درد شقیقہ کا مکمل خاتمہ ہوگا۔ اگر پھر بھی ان اعمال میں کوئی کمی رہ جائے تو اپنے پہنے کپڑے پر سورۃ کو اپنے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور دم کر کے اس کو تھوڑا تھوڑا جلا کر اس کی دھونی لیا کرے درد

شقیقہ کا جڑ سے خاتمہ ہوگا۔انشاء اللہ۔

## درد شقیقہ کے لئے

جس کسی کو بھی آدھے سر میں درد رہنے کی شکایت ہو تو وہ اس نقش کو دو عدد کالی سیاہی سے سبز ریشمی کپڑے پر لکھے ایک کو اپنے سر پر باندھے اور ایک کو پانی میں ڈال کر اس کا پانی روزانہ صبح نہار منہ پیا کرے اللہ کے حکم سے اس مرض سے مکمل نجات ہوگی انشاء اللہ۔

## درد سر اور بخار کے لئے

اگر کسی کو سر میں درد یا بخار ہو تو زعفران وگلاب سے کاغذ پر یَـا وَلِـیُّ لکھے پھر روٹی کے ٹکڑے پر جذب کر کے اس کو کھائے تو نہ بخار رہے گا اور نہ سر درد رہے گا۔

## بخار کے لئے

اگر کسی شخص کو بہت تیز بخار ہوا اور وہ ٹھیک نہ ہو رہا ہو تو اسے چاہئے کہ باوضو ہو کر اول و آخر سات مرتبہ درود شریف پڑھے درمیان میں تین بار سورۃ کافرون پڑھے۔اس کے بعد پھر سات مرتبہ درود شریف پڑھے اور اپنے جسم پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بخار جاتا رہے گا۔

## بخار کے لئے

جب کسی کا بخار کسی بھی طرح اترنے کا نام نہ لیتا ہو اور کوئی دوا بھی کارگر نہ



ہو رہی ہو تو بخار کو اتارنے کی غرض سے کچے سوت کے سات دھاگے لیں اور باوضو حالت میں سات بار سورۃ کافرون پڑھیں اور جب تک زبان پر پہنچے تو دھاگے پر دم کر کے گرہ لگا دیں۔اول و آخر سات بار درود شریف بھی پڑھیں۔اس کے بعد یہ دھاگہ بخار والے مریض کی داہنی کلائی پر یا دائیں بازو پر یا تعویذ کی شکل میں گلے میں لٹکا دیں۔انشاء اللہ تعالیٰ بخار اتر جائے گا۔

## بخار کے لئے

بخار سے نجات کے لئے یہ عمل کریں۔باوضو حالت میں اکتالیس مرتبہ سورۃ کافرون پڑھ کر پانی پر دم کریں اور مریض کے منہ پر چھڑکا دیں۔باقی پانی مریض کو پلائے۔انشاء اللہ تعالیٰ بخار میں بہت جلد افاقہ ہوگا۔

## آنکھوں کی روشنی کے لئے

اگر کسی کی آنکھیں دکھتی ہوں یا ان میں درد رہتا ہو یا پڑبال، موتیا، ہوا ان تمام امراض سے چھٹکارہ پانے کے لئے اس نقش کو تازہ پانی میں گھول کر رکھے اور کسی پاک برتن میں اس پانی سے آنکھوں میں چھینٹے لگائے اور اس پانی کی بے ادبی نہ کرے نقش کو زعفران سے لکھے اور ایسا سرمہ حاصل کرے جو کوہ طور کے پہاڑ کا ہو پھر اس پر سورۃ الکافرون کو اپنے نام کی تعداد کے مطابق پڑھے اپنے کام کا تصور باندھ کر پڑھے اور اس سرمہ کو رات کو سونے سے پہلے لگائے اللہ کے حکم سے مریض کی آنکھوں میں نور کی زیادتی ہوگی اور اگر کوئی اور بھی مرض آنکھوں کا ہوگا تو اس کی بدولت بالکل ٹھیک ہوگا اور مریض اپنی آنکھوں میں اس عمل کی بدولت ٹھنڈک محسوس کرے گا۔اگر ہو سکے تو

اس عمل کو مریض کا کوئی عزیز اس طرح بھی کرے کہ سورۃ الکافرون کو اس نیت سے اس کے پاس بیٹھ کر پڑھے اور پڑھنے کی تعداد مریض کے نام کے اعداد کے مطابق ہو اور اسی وقت اس کی آنکھوں کو بند کروا کر اس کی آنکھوں پر تین پھونکیں مارے۔ یہ عمل بھی آنکھوں کے لئے بہت ہی مفید ہے اور اس سے مریض اپنی آنکھوں میں ٹھنڈک اور سکون محسوس کرے گا۔

## آنکھوں کی روشنی کے لئے

اگر کسی کی آنکھیں کمزور ہوگئی ہوں یا آنکھوں سے پانی نکلتا ہو یا آنکھوں سے متعلق کوئی بھی مرض ہو تو ہر فرض نماز کے بعد سورۃ الکافرون کو اپنے نام کے اعداد کے مطابق پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے اسے اپنی آنکھوں پر ملے اور اسی طریقے کو سادے پانی میں یا گلاب کے عرق پر پڑھ کر دم کرے اور اس سے اپنی آنکھوں کو دھوئے اللہ کے حکم سے آنکھوں کے تمام امراض کا خاتمہ ہوگا۔

## آنکھوں کی روشنی کے لئے

اگر کسی کی بینائی کمزور ہو رہی ہو اس کی آنکھوں کے آگے اندھیرا چھا جاتا ہو تو اسے چاہئے کہ وہ ایک پیالی میں پانی لے کر اول اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے پھر سات بار سورۃ کافرون کا ورد کرے اس کے بعد پھر اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے اور پانی پر دم کر کے اس پانی کو آنکھوں پر ملے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بینائی تیز ہو جائے گی اور آنکھوں کی روشنی بڑھ جائے گی۔



## آنکھوں کی روشنی کے لئے

اگر کسی کی آنکھوں میں پانی بھر آتا ہو اور لکھنے پڑھنے کے وقت اسے تنگی و مشکل پیش آتی ہو تو ایسی صورت میں اول و آخر سات مرتبہ درود شریف پڑھے، درمیان میں تین بار سورۃ کافرون پڑھے۔

ہر نماز کے بعد اس عمل کو کرنے سے آنکھوں میں پانی آنا بند ہو جاتا ہے اور آنکھیں صاف شفاف ہو جاتی ہیں چند ہی دنوں کے عمل سے مطلوبہ مقصد پورا ہو جاتا ہے۔

## آنکھوں کی بیماریوں کے لئے

اگر کوئی امراض چشم میں مبتلا ہو اور اس کی بینائی کمزور ہو رہی ہے، آنکھوں کے آگے اندھیرا چھا جاتا ہے تو ایسی صورت میں اکتالیس مرتبہ سورۃ کافرون پڑھ کر پانی پر دم کرے اور آنکھوں پر لگائے جو پانی بچ جائے اس کو یقین و عقیدت کے ساتھ پی لے تو انشاء اللہ سات دنوں کے اندر ہی اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم کی بدولت سورۃ کافرون کی برکت سے شفا عطا فرمائے گا۔ آنکھوں کی جملہ تکالیف دور فرما کر اس کی بینائی میں اضافہ فرما دے گا۔

اس عمل کو معمول بنا لینے سے کبھی بھی بینائی میں کمی واقع نہیں ہوتی اور امراض چشم سے بچاؤ رہتا ہے۔

## آنکھوں کی بیماریوں کے لئے

یہ سورۃ امراض کے شافی علاج کے اکسیر ہے۔ جس کسی کی آنکھوں میں پانی بھر

آتا ہو اور نگاہ میں دھندلاہٹ آجائے تو ایسی صورت میں باوضو حالت میں اول وآخر تین مرتبہ درود شریف پڑھیں اور درمیان میں گیارہ مرتبہ سورۃ کافرون پڑھیں اور پھر خلوص دل سے دعا مانگیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ سات یوم کے اندر ہی مثبت اثرات ظاہر ہونا شروع ہو جائیں گے۔آنکھوں کے دیگر امراض بھی رفع ہو جائیں گے۔

## آنکھوں کی بیماریوں کے لئے

اگر کسی کی آنکھ میں درد ہو جس کی وجہ سے وہ سخت پریشان ہو تو اسے چاہئے کہ وہ نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد اول اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے پھر ۱۰۱ مرتبہ یَاوَلِیُّ کا ورد کرے، اس کے بعد پھر اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے، انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد آنکھوں کے درد میں آرام آجائے گا۔

## آنکھ کے زخم کے لئے

اگر کسی کی آنکھوں میں زخم بن گئے ہوں اور کسی بھی دوا سے آرام نہ ہو تو سورۃ الکافرون کو گلاب کے عرق پر مریض کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور کسی پاک برتن میں اس عرق سے اپنی آنکھوں کو دھوئے اللہ کے حکم سے آنکھوں کے تمام امراض کا خاتمہ ہوگا۔

## نیند کی زیادتی دور کرنے کے لئے

اگر کسی کو بکثرت نیند آتی ہو اور وہ زیادہ تر سویا ہی رہتا ہو تو اسے چاہئے کہ وہ ہر



نماز کے بعد اول اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے پھر ایک مرتبہ سورۃ کافرون کا ورد کرے، اس کے بعد پھر اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے اس عمل سے اس کی نیند اعتدال پر آجائے گی اور ہر وقت نیند آنے کی کیفیت ختم ہو جائے گی۔

## بے خوابی کے لئے

جب بے خوابی کا عارضہ ہو، رات کو نیند نہ آتی ہو اور بہت سخت گھبراہٹ محسوس ہوتی ہو، ایسی صورت میں رات کو باوضو ہو کر بستر پر لیٹ کر پہلے ایک مرتبہ سورۃ کافرون پڑھیں پھر یہ دعا مانگیں۔

''میں پناہ مانگتا ہوں اللہ تعالیٰ کے پورے کلمات کے ساتھ اللہ کے غضب سے اور اس کے عتاب سے اور اس کے بندوں کے شر سے اور شیاطین کے کچوکا لگانے سے اور اس بات سے کہ شیاطین حاضر ہوں۔''

اس دعا کے مانگنے کے بعد پھر آنکھیں بند کر لیں، انشاء اللہ تعالیٰ سکون سے نیند آئے گی۔

## درد کان کے لئے

اگر کسی کے کان میں درد ہو تو اسے چاہئے کہ وہ سات دن تک فجر کی نماز کے بعد اول اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے پھر سات سو مرتبہ یَاوَلِیُّ کا ورد کرے، اس کے بعد پھر اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے اور اپنے اوپر پھونک مار کر ہاتھوں پر دم کرے اور دم کئے ہوئے ہاتھ اپنے کانوں پر پھیرے، انشاء اللہ تعالیٰ کان کا درد جاتا رہے گا۔

## درد کان کے لئے

اگر کسی کے کان میں کسی بھی وجہ سے درد ہو تو روئی لے کر اس پر ایک ہزار مرتبہ یَـاوَلِـیّ پڑھ کر دم کریں اور روئی کو کان میں رکھ لیں تو انشاء اللہ شفا عطا ہوگی۔

## ریشہ و بلغم کے لئے

اگر کسی مرد عورت کو ریشہ و بلغم کی شکایت ہو اور کسی بھی علاج سے فائدہ نہ ملتا ہو تو اس نقش کو تین عدد سفید کپڑے پر زعفران سے لکھے کپڑا سوتی استعمال کرے اور صبح سورج نکلنے کے ایک گھنٹہ بعد لکھے ایک نقش کو اپنے کھانے والے نمک میں رکھ دے اور سالن سے لے کر چاٹنے تک اسی نمک کو استعمال کرے ایک کو اپنے گلے یا بازو پر باندھے اور ایک نقش کو پانی میں ڈال دے اور ہر وقت اسی پانی کو پیا کرے اللہ کے حکم سے ریشہ و بلغم کا مکمل خاتمہ ہوگا۔

## گلے کی خرابی کے لئے

اگر گلے کی خرابی کی وجہ سے آواز بیٹھ جائے اور سر میں درد کی شکایت پیدا ہو جائے تو ایسی صورت میں سورۃ کافرون اپنے اندر شفا رکھتی ہے۔ ایک صاف کاغذ پر سات مرتبہ اسم مبارک یا کافرون کو سبز روشنائی سے لکھیں اور پانی میں حل کر کے پی لیں اور انشاء اللہ شفا عطا ہوگی۔



## کنٹھ مالا کے لئے

اگر کوئی اس مرض میں مبتلا ہو گیا ہو تو ہلدی پر سورۃ الکافرون کو اس مریض کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور اس ہلدی کو جہاں زخم ہو وہاں ملے اللہ کے حکم سے چند دنوں کے اندر اس کا زخم بالکل ٹھیک ہوگا اور صحت مند ہوگا۔

## کالی کھانسی کے لئے

اگر کسی کو کالی کھانسی کا مرض ہو اور اس کا کوئی بھی صحیح علاج نہ ہو رہا ہو تو کہیں سے اچھی قسم کے چھوارے لا کر ان کو کھول کر ان کی گٹھلیوں کو نکال کر پانی میں ڈال کر ابلنے کے لئے رکھیں اور ان چھواروں میں سے ایک لے کر اس پر سورۃ الکافرون کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے صبح نہار منہ کھائے اور گٹھلیوں کے پانی کو چھوارا کھا کر تھوڑا سا اسی سورۃ کو پڑھ کر دم کر کے ساتھ ہی پیئے اس عمل کو صبح نہار منہ استعمال کرے عمل کی مدت کل اکیس دن ہے اللہ کے حکم سے کالی کھانسی کا خاتمہ ہوگا۔ اگر افاقہ نہ ہو تو اس عمل کو چالیس روز تک کریں۔

## درد سینہ کے لئے

اگر کسی کو ہر وقت سینے میں درد رہتا ہو اور وہ اس درد کی وجہ سے پریشان ہو تو اسے چاہئے کہ وہ فجر اور عشاء کی نماز کے بعد اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر تین مرتبہ سورۃ کافرون پڑھے اس کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنے سینے پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی درد سے نجات مل جائے گی اور سینے کے درد

سے آرام آجائے گا۔

## پھیپھڑے کے درد کے لئے

پھیپھڑے کا درد بہت نا قابل برداشت ہوتا ہے اور مریض جان کنی کے عالم میں ہوتا ہے، اس درد کے شافی علاج کے لئے سورۃ کافرون باوضو ہو کر پاک و صاف کاغذ پر لکھیں اور تعویذ کی شکل میں مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ اس کے ساتھ ہی گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔ انشاء اللہ سات روز کے اندر اللہ تعالیٰ شفا کاملہ عطا فرمائے گا۔

## دل کی بیماریوں کے لئے

امراض دل کے لئے کافرون شریف کا پڑھنا اکسیر کی حیثیت رکھتا ہے۔ دل کے امراض میں مبتلا افراد شفا حاصل کرنے کے لئے گیارہ دن تک نماز فجر کے بعد تین مرتبہ سورۃ کافرون پڑھیں، ہر قسم کے دل کے مرض میں شفا حاصل ہو جائے گی۔

## دل کی بیماریوں کے لئے

اگر کوئی مرد یا خاتون دل کے کسی بھی عارضے میں مبتلا ہو اور اسے کسی بھی علاج سے افاقہ نہ ہو رہا ہو تو اس روحانی نورانی نقش سے اللہ کے فضل سے اسے ضرور شفاء ہوگی۔ اس نقش کو تانبے کے پترے پر کندہ کرے اور اسی کو مروڑ کر تعویذ کی طرح بند کرے اور اسے اپنے دل کے مقام کے اوپر لگا دے اور صرف حاجت کے وقت اسے اتار دے اور فارغ ہو کر پہلا کام اس کو پھر باندھنے کا کرے اور ایک عدد کو زعفران سے سفید کاغذ پر



لکھ کر اسے پانی میں گھول کر اس کا صبح نہار منہ پانی پیا جائے اللہ فضل فرمائے گا۔

## اختلاج قلب کے لئے

اگر کسی کو اختلاج قلب کا عارضہ لاحق ہو تو اسے چاہئے کہ وہ فجر کی اذان کے فوراً بعد اول سات مرتبہ درود شریف پڑھے، پھر سات مرتبہ سورۃ کافرون کا ورد کرے۔ اس کے بعد پھر سات مرتبہ درود شریف پڑھے اور اپنے دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مرض جاتا رہے گا۔

## پٹھوں کے درد کے لئے

اگر کسی کو پٹھوں کا عارضہ لاحق ہو گیا ہو تو اس نقش کو چاندی کے پترے پر زعفران سے روزانہ لکھ کر اسے زیتون کے تیل میں ڈال کر اس تیل کی مالش اپنے پٹھوں پر کرے۔ پھر سفید کاغذ پر اس نقش کو زعفران سے لکھے اور اسے اپنے گلے یا بازو پر باندھ لیں اور ایک عدد پانی میں ڈال کر اس کا پانی صبح نہار منہ پیا کریں۔ اللہ فضل کرے گا اور پٹھوں سے متعلق تمام امراض کا خاتمہ ہوگا۔ اگر پھر بھی کسی طریقے سے آرام نہ ملتا ہو تو کہیں سے صحت مند خرگوش لا کر اسے ذبح کروائے اور اس کے گوشت پر سورۃ الکافرون کو پڑھ کر دم کرے اور اس کا گوشت کھائے اگر کوئی افاقہ محسوس کرے تو گوشت کھانے سے پہلے اس پر سورۃ کو پڑھ کر دم کر کے کھایا کرے۔

## پسلی کے درد کے لئے

اگر کسی بچے کو پسلی چلنے کا مرض ہو تو آٹے میں گلاب کا عرق ڈال کر اس کو

گوندھے اوراس کی موٹی سی روٹی پکا کراس پر سورۃ کو (۲۱) مرتبہ پڑھ کردم کرے اور جس کو یہ مرض ہوا اس کے پیٹ پراس روٹی کو باندھے اللہ کے حکم سے اس کی پسلی چلنا بند ہوگی۔

## پیٹ کی بیماریوں کے لئے

اگر پیٹ میں ہر وقت کسی بھی وجہ سے درد رہتا ہو یا گیس اکثر رہنے کی شکایت ہوتو اس نقش کو چاندی کے پترے پر کندہ کر کے اسے گلاب کے عرق میں ڈال کراس کو صبح نہار منہ پی لیا کرے اللہ کے حکم سے پیٹ کے جتنے بھی امراض ہوں گے اس روحانی علاج سے درست ہوں گے۔ اگر پھر بھی آرام نہ آئے تو اس نقش کو زعفران سے اپنے کپڑے پر لکھے اور اسے اپنے گلے میں بھی باندھے اللہ کے حکم سے ضرور شفا ہوگی پینے والا نقش برابر استعمال ہوگا۔

## پیٹ کی بیماریوں کے لئے

جس کے پیٹ میں درد رہتا ہوتو پانی پر ایک بار سورۃ کافرون کو پڑھ کر دم کرے اور پی جائے۔ پیٹ درد دور ہو جائے گا۔

## پیٹ کی بیماریوں کے لئے

پیٹ میں درد ہونے کی صورت میں گلاس میں تھوڑا سا پانی لیں پھر اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اس کے بعد سات مرتبہ سورۃ کافرون پڑھ کر پھر گیارہ مرتبہ درود شریف کا ورد کریں اور اس پانی کو پی لیں۔ انشاء اللہ افاقہ ہوگا۔



## درد ناف کے لئے

اگر کسی کو ناف ٹل جانے کی شکایت ہو اور کسی بھی دوا یا دم سے علاج نہ ہوتا ہو تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اپنی ناف کے مقام پر باندھے اللہ کے حکم سے ناف ٹلنے کا عارضہ ختم ہوگا اور اگر پھر بھی فرق نہ پڑے تو اس کو ایک عدد اور زعفران سے اپنے پہنے ہوئے کپڑے پر لکھے اور پانی میں ڈال کر اس کا پانی پئے اللہ کے حکم سے اسے زندگی میں کبھی بھی ناف کا عارضہ نہیں ہوگا۔ بہت مرتبہ کا آزمایا ہوا عمل ہے۔

## درد ناف کے لئے

اگر کسی کو ناف کے ٹل جانے کا مرض ہو اور کسی بھی علاج سے آرام نہ ملتا ہو تو پاک روئی لا کر اس پر سورۃ الکافرون کو اپنے نام کی تعداد کے مطابق پڑھے اور اس پر تھوڑا سا سرسوں کا تیل لگا کر اسے اپنی ناف کے اندر گھسا کر اس پر چپکنے والی ٹیپ لگا دے اللہ کے حکم سے اس وقت سے لے کر اگلے آئندہ دن تک اس کو کبھی بھی ناف کا درد نہیں ہوگا۔

## فالج ولقوہ کے لئے

فالج اور لقوہ میں مبتلا مریض کو شفایاب کرنے کی غرض سے چند اشخاص جو نیک اور صاحب کردار ہوں باوضو حالت میں پاک صاف جگہ پر بیٹھیں اور اول و آخر ایک سو مرتبہ درود شریف پڑھیں اور درمیان میں اکتالیس مرتبہ سورۃ کافرون اور اکتالیس مرتبہ سورۃ جمعہ پڑھیں اور خالص عرق گلاب پر دم کر کے مریض کو جو دوا استعمال کر

رہا ہے اس میں خوب اچھی طرح ملا کر دوا پلا دیں۔

اس کے علاوہ اس کے تمام جسم پر جہاں مرض کے اثرات ہوں، مالش کرے۔ سات یوم تک ایسا ہی کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سات یوم میں شفائے کاملہ نصیب ہوگی اور مرض جاتا رہے گا۔ مگر ہر روز یہ عمل باقاعدگی سے کیا جائے اور ہر روز تعداد کے مطابق پڑھائی کی جائے اور ہر روز نئے عرق گلاب پر دم کیا جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ فالج اور لقوہ کے مرض سے نجات حاصل ہو جائے گی۔

## برص اور جذام کے لئے

برص اور جذام کے مرض میں مبتلا افراد ہر نماز کے بعد اول گیارہ مرتبہ درود شریف اور پھر گیارہ بار سورۃ کافرون پڑھیں۔

ان کلمات کو پڑھنے کے بعد پھر گیارہ سو مرتبہ یا مزمل اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ برص اور جذام کے مرض سے بہت جلد افاقہ ہو جائے گا اور مرض جاتا رہے گا۔

## جذام کے لئے

جذام کے مریض کو بھی ہر روز دم کر کے پانی پلانا مرض میں افاقے کا باعث بنتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس سورۃ کافرون کی برکت سے شفائے کاملہ عطا فرماتا ہے۔

## سرخ باد کے لئے

سورۃ کافرون میں بے شمار مشکلات کا حل مضمر ہے۔ اگر کسی کو سرخ باد کا عارضہ



لاحق ہو جائے تو دوسرا شخص باوضو حالت میں اپنی انگشت شہادت سے سات مرتبہ یَاوَلِیُّ لکھے تو اللہ ایک ہی دن میں شفا عطا فرمائے گا۔

## کھجلی کے لئے

اگر کسی مرد یا عورت یا بچے کو ہر وقت جسم پر کھجلی ہوتی رہے یا بر کھجاتے کھجاتے سر میں پھوڑے و پھنسیاں بن گئی ہوں اور کسی بھی علاج سے آرام نہ آ رہا ہو تو اس نقش کو چاندی کے پترے پر لکھے اور اسے زیتون کے تیل میں رکھ دے اور پھر کسی مخصوص وقت جہاں کھجلی ہوتی ہو وہاں اس تیل کی مالش کرے اگر کھجلی کے علاوہ جسم میں ہر وقت درد بھی رہتا ہوگا تو بھی اسی تیل کی مالش کی جائے اللہ کے فضل و احسان سے ان دونوں مرضوں سے مکمل نجات ہوگی اور ایک عدد زائد نقش کو زعفران سے لکھ کر اگر صاحب عمل کوئی خاتون ہوں تو اس کو اپنے الٹے بازو پر باندھے اور اگر کوئی مرد ہو تو اس کو اپنے سیدھے بازو پر باندھے اللہ کے حکم سے خارش اور دردوں کا بروقت علاج ہوگا اور ہر قسم کے پھوڑے و پھنسیوں سے نجات ہوگی۔ انشاء اللہ۔

## چھپاکی کے لئے

اگر کسی کو پت اچھل ہو جائے تو اسم یَاوَلِیُّ سات مرتبہ زعفران سے پیشانی پر لکھ دے تو ایک ہی دن میں انشاء اللہ تعالیٰ فرق پڑ جائے گا۔

## شدید بیماری کے لئے

اگر کوئی بہت بیمار ہو تو اس کے سرہانے ۶ مرتبہ سورۃ کافرون پڑھیں اللہ تعالیٰ

شفائے کاملہ عطا فرمائے گا۔

## بدعادات سے نجات کے لئے

اگر کسی میں بری عادات پائی جائیں مثلاً اس کے ذہن میں ہر وقت لالچ، حسد اور دیگر معاشرتی برائیاں جنم لیتی ہوں اور وہ اپنی ان بری عادات کی وجہ سے سخت پریشانی میں مبتلا ہو اور چاہتا ہو کہ کسی طرح اسے بری عادات سے چھٹکارا حاصل ہو جائے تو ایسی صورت میں اسے چاہئے کہ وہ ہر نماز کے بعد اول اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے پھر ایک مرتبہ سورۃ کافرون کا ورد کرے اس کے بعد پھر اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے اور اپنے اوپر دم کرے، انشاء اللہ تعالیٰ تھوڑے ہی دنوں میں مطلوبہ مقصد حاصل ہو جائے گا۔

## خیالات کی پاکیزگی کے لئے

ہر روز نماز فجر کے بعد اس سورۃ کافرون کا ورد کرنے سے دل میں سارا دن پاکیزہ خیالات پیدا ہوتے ہیں اور دل نیکی کے کاموں کی طرف مائل رہتا ہے۔

## زنا سے نجات کے لئے

اگر کوئی بھی شراب نوشی میں مبتلا ہو اور زنا جیسی بری عادت کا شکار ہو تو اسے چاہئے کہ وہ نماز پڑھنے کی عادت ڈالے اور ہر نماز کے بعد پہلے اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے پھر تین بار سورۃ کافرون کا ورد کرے اس کے بعد اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے چند دنوں کے عمل سے ہی اسے ان قبیح عادات سے نفرت ہو جائے گی۔



## مثانے کے درد سے نجات کے لئے

مثانے میں کسی قسم کی بھی تکلیف ہو تو یہ عمل کریں۔ باوضو حالت میں ایک مرتبہ سورۃ کافرون پڑھے اور پانی پر دم کر کے مریض کو دن میں کئی مرتبہ پلائے دوسرے دن پھر اسی طرح کرے اگر بارش کے پانی پر دم کرے تو زیادہ بہتر ہے ورنہ عام تازہ پانی پر بھی دم کرنے سے مرض میں افاقہ ہوگا چند روز تک بلاناغہ اس طرح پانی پلانے سے انشاء اللہ شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔

## احتلام سے محفوظ رہنے کے لئے

عام طور پر جب کوئی جوانی کی حدود میں داخل ہوتا ہے تو اسے سونے کی حالت میں خواب میں احتلام ہو جاتا ہے بعض اوقات تو اس کی شکایت بہت بڑھ جاتی ہے جس کے باعث اکثر نوجوانوں کی صحت خراب ہو جاتی ہے۔

جسے کسی طرح آرام نہ آئے تو جسے احتلام ہوتا ہو اسے چاہئے کہ وہ ہر روز سونے سے پہلے باوضو حالت میں ایک مرتبہ سورۃ کافرون پڑھ کر سویا کرے انشاء اللہ اس موذی بیماری سے جان چھوٹ جائے گی۔

## احتلام سے محفوظ رہنے کے لئے

اگر کسی کو بلاوجہ احتلام کثرت سے ہوتا ہو اور کئی علاج کروانے کے بعد بھی اس کی روک تھام نہ ہو سکے تو اس نقش کو رات کو سونے سے پہلے اپنے تکیے کے نیچے رکھ لیا کرے اور صبح اٹھ کر اسے اپنے گلے یا بازو پر باندھ لیا کرے اور صبح نہار منہ اس نقش کو

زعفران سے چینی کی نئی پلیٹ پر لکھ کر پانی میں گھول کر اس کا پانی پیا کرے اللہ کے فضل واحسان سے احتلام کا عارضہ جڑ سے ختم ہوگا۔ اگر کوئی آرام نہ ملے تو اس عارضے میں مبتلا فرد اس نقش کو اپنے پہنے ہوئے کپڑے پر لکھے اور خوشبو سے معطر کر کے اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے اور اوپر والے عمل بھی ساتھ ہی جاری رکھے اس کو کبھی بھی ناجائز احتلام نہیں ہوگا۔

## نفس کو مغلوب کرنے کے لئے

اس سورۃ مبارک کا ورد کرنا مرض کے لئے اکسیر ہے۔ اپنے نفس کو قابو کرنے اور دل کو شیطانی وساوس سے پاک کرنے کی غرض سے ہر نماز کے بعد اس سورۃ کافرون کا ورد کریں، انشاء اللہ نفس مغلوب ہوگا اور طبیعت نیک کاموں کی طرف میلان کرے گی۔

## دلی پاکیزگی کے لئے

اگر کوئی شخص نماز جمعہ کے بعد ۱۱ مرتبہ سورۃ کافرون پڑھے گا تو اس کا دل فاسد اور گندے خیالات سے پاک ہو جائے گا اور اس کے جذبات میں پاکیزگی آجائے گی۔

## آتشک کے لئے

اگر کوئی آتشک کے مرض میں مبتلا ہو تو اسے چاہئے کہ وہ دن میں سات مرتبہ اول اکیس بار درود شریف پڑھے پھر سات بار سورۃ کافرون کا ورد کرے، اس کے بعد



پھر اکیس بار درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی مرض سے چھٹکارا حاصل ہو جائے گا۔

## مرد میں زنانہ پن ختم کرنے کے لئے

اگر کوئی مرد اللہ کی طرف سے مرد ہو اور اس کی حرکتیں عورتوں کے مشابہ ہوں اور اگر وہ اپنی اصلاح خود کرنا چاہے تو بھی اس عمل کو کرے اور اگر وہ اصلاح نہ کرنا چاہتا ہو اور اس کے گھر والے کسی عمل کے ذریعے اس کی اصلاح کرنا چاہتے ہوں تو وہ کسی مزار سے وہاں پر رکھا ہوا نمک حسب مقدار لائیں اور اس پر پہلے روز سورۃ الکافرون کو اس شخص کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھیں اور روزانہ لگاتار اس پر سورۃ کو دم کرتے رہیں اور اسے روزانہ کسی بھی کھانے اور پینے والی شے میں ملا کر کھلا پلا دیا کریں اور اس نمک میں زیادتی پیدا کرنے کے لئے اس میں اور نمک نہ ملائیں اللہ کے حکم سے وہ اپنی ان تمام عادات کو ترک کردے گا جو اس کو نامرد بنانے میں اس کا ساتھ دے رہی ہیں۔

## مردانہ کمزوری کے لئے

اگر کوئی مرد اپنی حس کو زیادہ بڑھانا چاہے اور اس کی حس کو کسی سفلی علم کے ماہر نے مغلوب کر دیا ہو تو روزانہ تازے دہی پر سورۃ الکافرون شریف کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے کھائے اللہ کے حکم سے اس عامل کے اثرات باطل ہوں گے اور وہ شخص جس کو مغلوب کیا ہوگا اللہ کے حکم سے پھر ایک مرتبہ اپنے اصلی روپ میں آئے گا۔ انشاء اللہ۔

## خونی بواسیر کے لئے

جس کسی کو خونی بواسیر کی شکایت ہو اور کسی طرح سے بھی آرام نہ آ رہا ہو تو ایسی صورت میں ہر روز ایک گلاس پانی پر اول اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے پھر سات مرتبہ یَا مُزَمِّلُ یَاوَلِیُّ کا ورد کرے اس کے بعد پھر اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے اور پانی پر دم کر کے پی لے۔ چند ہی دنوں میں خونی بواسیر کا عارضہ جاتا رہے گا اور آرام آ جائے گا۔

## بواسیر کے لئے

بواسیر چاہے خونی یا بادی دونوں شفایاب ہونے کے لئے ماہ صفر کی آخری بدھ کے دن چاندی کا ایک چھلہ بنوا کر ایک پیالی میں تھوڑا سا پانی لیں اور باوضو حالت میں سات مرتبہ سورۃ کافرون پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس چھلہ کو آگ میں گرم کر کے اس پانی میں بجھا دے اور پھر اسی دن دائیں ہاتھ کی انگلی میں بواسیر کا مریض چھلہ پہن لے۔ چھلہ کا وزن چار ماشے سے زیادہ نہ ہو۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے بواسیر کے مرض سے نجات مل جائے گی۔

## بواسیر کے لئے

بواسیر کے مرض میں مبتلا افراد اگر ہر روز نماز فجر اور نماز مغرب کے بعد ایک مرتبہ سورۃ کافرون پڑھیں پھر گیارہ مرتبہ "یا مالک یا قدوس" پڑھیں، اس کے بعد ایک مرتبہ سورۃ کافرون پڑھیں تو انشاء اللہ تعالیٰ بواسیر کے مرض میں افاقہ ہو گا۔ چالیس روز اس عمل کے کرنے سے آئندہ کبھی بھی بواسیر کا عارضہ لاحق نہ ہو گا۔



## بچھو کے ڈنک کے لئے

اگر کسی کو بچھو نے ڈنک مار دیا ہو تو تھوڑے سے پانی میں نمک ڈال کر تین مرتبہ اس سورۃ کافرون کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے پھر یہ پانی بار بار ڈنک والی جگہ پر لگائے۔ انشاء اللہ تکلیف دور ہو جائے گی۔

## خواتین کے امراض کے لئے

(۱) اگر کسی خاتون کو اٹھرا کی شکایت ہو اور کسی بھی علاج سے شفاء نہ ہو رہی ہو تو وہ خاتون ان نقوش کو بروز منگل سے لکھنا شروع کرے اور نقش کی تیاری میں جو نقش کے باہر لائنیں لگی ہوں ان کو سرخ روشنائی سے لکھے اور جو اندر کے حروف ہوں ان کو کالی روشنائی سے لکھے اور (۲۷) دنوں کے اس عمل کی مدت ختم کر کے آخری دن ان تمام نقوش کو اپنے گلے میں باندھے اور روزانہ ایک نقش کو زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال کر دھو کر اس کا پانی پیئے اور اگلا نقش تیار کرنے تک پہلا پی کر ختم کر لے اور اس دوران اسی سورۃ کو انہی دنوں میں جن دنوں میں عمل کیا جا رہا ہے۔ روزانہ اکیس مرتبہ پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے اپنے منہ پر پھیر لیا کرے۔ اللہ کے فضل سے اٹھرا کی شکایت کا جڑ سے خاتمہ ہو گا۔ اسی حوالے سے تمام خواتین اس کے علاوہ ان تکالیف میں بھی اس عمل کو کر سکتی ہیں۔ (۲) حیض کا بلاوجہ کثرت سے آنا (۳) اندام نہانی میں خارش ہونا (۴) اندام نہانی میں پھوڑے وپھنسیوں کا ہونا (۵) کسی خاتون کا بچہ پیٹ میں سوکھ گیا ہو اور اس کی ولادت کا ایک بہت بڑا مسئلہ ہونا (۶) وضع حمل میں آسانی پیدا کرنے کے لئے (۷) لیکوریا کے خاتمے کے لئے (۸) رحم کا اپنے مقام سے ہٹ

جانا اور اس کو درست جگہ لانے کے لئے (۹) رحم میں پانی یا ہوا بھر جانے کے لئے (۱۰) اندام نہانی کی تنگی اور تشنج کے لئے (۱۱) رحم و فرج میں رسولیوں کے خاتمے کے لئے (۱۲) رحم اور اندام نہانی کی سوجن دور کرنے کے لئے (۱۳) شرم گاہ میں ورم کے لئے (۱۴) اور عورتوں کے زیرِ ناف جتنے بھی امراض لاعلاج بن چکے ہوں تو اس کامل عمل کی بدولت اس پر عمل کر کے کوئی بھی خاتون اس میں سو فیصدی کامیاب ہو سکتی ہے۔ عمل پر درج کر دیا گیا ہے۔ بس موقع کی مناسبت سے دیکھ کر عمل کریں۔ اللہ ضرور شفا دے گا۔

## بانجھ پن کے لئے

اگر کسی عورت کو بانجھ پن کا عارضہ لاحق ہو تو وہ ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے پھر اکیس مرتبہ یا باری المصور پڑھے۔ اس کے بعد ایک بار سورۃ کافرون اور گیارہ مرتبہ درود شریف کا ورد کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی اس کی امید بر آئے گی۔ اس کے ہاں اولاد ہو جائے گی اور حمل قرار پائے گا۔ بانجھ پن کے عارضہ کو دور کرنے کے لئے یہ عمل اکسیر کی حیثیت رکھتا ہے۔

## بانجھ پن کے لئے

اگر کوئی خاتون بانجھ پن کا شکار ہو گئی ہو تو سات دن کے اس عمل کو روزانہ روزہ رکھ کر اس طرح کرے کہ کچھ مقدار میں پانی اور نمک لا کر اس پر روزہ رکھنے کے دوران ہر فرض نماز کے بعد سورۃ الکافرون کو (۱۰۰) مرتبہ پڑھے اور اس نمک اور پانی پر دم کرتی جائے اور جب روزہ کی افطاری کرنی ہو تو اس نمک اور پانی سے افطار کرے اور



سحری بھی اسی سے کرے سات دنوں کے اس روحانی عمل سے بانجھ عورت بالکل تندرست ہو گی اور یہ بچہ پیدا کرنے کے ضرور قابل ہو گی۔

## حفاظت حمل کے لئے

اگر کوئی عورت حاملہ نہ ہوتی ہو تو اس تکسیر کو زعفران سے لکھے اور قدرے پانی میں چینی ملا کر اس کا شیرہ بنا کر اسے اس میں ڈال کر اس شیرے کو دودھ میں ملا کر اس کو رات کو سونے سے پہلے پئے اور تین دن تک اس شیرے کو پی کر ختم کر لے پھر اپنے خاوند سے ہم بستر ہو اللہ کے حکم سے حمل ٹھہرے گا۔ اگر کسی خاتون کا حمل ساقط ہوتا ہو تو اس تکسیر کو زعفران سے لکھ کر اسے گلاب کے عرق میں ڈال کر اس عرق کو دن میں کئی مرتبہ استعمال کرے اور ایک عدد زائد لکھ کر اسے اپنے الٹے بازو پر باندھے اگر کسی کا بچہ پیٹ میں مر گیا ہو اور کسی طریقے سے باہر نہ آتا ہو تو اس تکسیر کو زعفران سے لکھ کر بند کر کے تعویذ کی شکل میں اسے اس عورت کے پیٹ کے اوپر باندھے اللہ کے حکم سے مردہ بچہ پیٹ سے باہر آئے گا۔ اگر کسی حاملہ عورت کو کسی سفلی یا کالے علم میں گھرنے کا اندیشہ ہو تو اس تکسیر کو زعفران سے لکھ کر کسی لوہے کے ٹکڑے میں لپیٹ کر اسے اپنے گلے میں باندھے تو اس پر کوئی بھی سفلی علم کے ذریعے نقصان نہیں کر سکے گا اور اگر اس پر کسی نے سفلی علم کر دیا ہو تو اس تکسیر کو پانی میں ڈال کر اس کا پانی بھی پئے اللہ کے حکم سے حاملہ اور بچہ دونوں سلامت رہیں گے۔ انشاء اللہ۔

## اسقاط حمل کے لئے

اگر کسی خاتون کو اسقاط حمل کی شکایت ہو تو وہ حیض سے پاک ہو کر بروز اتوار

اس عمل کو شروع کرے اور اس کا مکمل علاج کرنے کے لئے بازار سے نئی چینی کی پلیٹیں (۲۷) عدد لائے اور روزانہ پہلے دن والے نقش کو چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر گلاب کے عرق سے دھو کر نقش کو مٹا کر پی لیا کرے اور اس عمل کو کرنے سے پہلے اسی نقش کو پھر زعفران سے لکھ کر جمع کرتی جائے جب پینے والا عمل بیس دنوں تک کر لیا جائے تو ان (۲۷) نقوش کی تیاری بھی ہو چکی ہوگی۔ پھر ان نقوش کو اکٹھے کر کے تعویذ کی شکل میں اپنے گلے میں باندھیں اللہ کے حکم سے اس خاتون کا حمل کبھی ساقط نہیں ہوگا اور یہ اس عمل کی بدولت صاحب اولاد ہوگی۔

## حصول اولاد کے لئے

بے اولاد خواتین کے لئے سورۃ کافرون کا وظیفہ اولاد کے حصول کا باعث بنتا ہے۔ اگر کسی کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو تو اسے چاہئے کہ جمعہ کی نماز کے بعد باوضو حالت میں ۱۱ مرتبہ سورۃ کافرون پڑھے اور پھر انتہائی رقت اور عاجزی کے ساتھ اپنا سر سجدے میں رکھ کر اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اولاد کے لئے دعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی مراد بر آئے گی اور اللہ تعالیٰ نیک اور صالح اولاد سے نوازے گا۔ اگر مراد پوری ہونے کی امید پیدا ہو جائے تو اس عمل کو ترک نہ کرے بلکہ جاری رکھے۔

☆☆☆

سورۂ ناس سے
مشکلات کا حل




سورۂ فلق سے
مشکلات کا حل




روزمرہ کے پیچیدہ مسائل کے حل کے لئے تیر بہدف عملیات

سورۂ یٰس
سے
مشکلات کا حل

روحانی مسائل کے قرآنی حل پر منفرد کتاب

سورۂ اخلاص سے
مشکلات کا حل

